موصول ہوئی، کتاب کے فاضل مرتب مولانا مفتی محمد رضوان صاحب زید مجدہم نے فرمائش کی ہے کہ اس بارہ میں احقر بھی اپنے خیالات کا تحریری طور پر اظہار کرے، چنانچہ یہ چند سطور ان کی فرمائش کی تعمیل میں لکھی جا رہی ہیں۔

احقر ناکارہ نے حضرت مولانا عبیداللہ سندھی ''مرحوم'' کا نام تو بچپن سے ہی سُن رکھا تھا اور ان کی سیاسی خدمات اور استخلاصِ وطن کے لئے ان کی جدوجہد اور قربانی کا بھی کسی قدر علم ''بیس بڑے مسلمان'' وغیرہ نامی کتاب کے مطالعہ سے ہو چکا تھا، پھر مولانا سندھی کا چونکہ اکابر دارالعلوم دیو بند سے خصوصی تعلق رہا، اس لیے احقر ان کو اس تعلق کی وجہ سے اپنے اکابر میں ہی سمجھتا تھا، لیکن بعد میں جا کر معلوم ہوا کہ ''مرحوم'' کے بہت سے مسائل افکار و نظریات جمہور علماء اہلِ سنت اور اکابر علماء دیو بند سے متصادم اور ان کے خلاف ہیں اور وہ قرآن و سنت کی تشریح و تعبیر میں بھی اپنی منفرد رائے رکھتے ہیں۔ احقر نے اس بارہ میں جب اپنے والدِ ماجد حضرت مفتی عبدالشکور صاحب ترمذی ''رحمہ اللہ تعالیٰ'' سے رجوع کیا تو انہوں نے بھی یہی فرمایا کہ واقعتاً مولانا سندھی کے افکار و نظریات اہلِ حق سے متصادم اور اُن کے خلاف ہیں اور وہ متعدد مسائل میں افکارِ شاذہ اور افکارِ باطلہ کے حامل ہیں۔

حضرت والد صاحب ''رحمۃ اللہ علیہ'' نے اس سلسلہ میں بندہ کی راہنمائی کے لیے حضرت حکیم الامت تھانوی قدس سرہٗ کے رسالہ ''التقصیر فی التفسیر'' اور حضرت علامہ مولانا ظفر احمد عثمانی رحمۃ اللہ علیہ کا وہ مقالہ جو مولانا سندھی کے رد میں ماہنامہ ''الفرقان'' میں شائع ہوا تھا اس کے مطالعہ کے لیے حکم فرمایا، احقر نے ان دونوں کا مطالعہ کیا۔

التقصیر سے اُن کے اندازِ تفسیر اور حضرت علامہ عثمانی رحمہ اللہ کے مقالہ سے مولانا سندھی کے بہت سے قابلِ اصلاح مسائل کا علم ہوا اور یہ بات واضح ہو گئی کہ علی الاطلاق ہم مولانا سندھی کے افکار و نظریات کا اتباع نہیں کر سکتے، بلکہ ان کے نظریات کو اہلِ حق کے نظریات سے ملانا ضروری ہوگا۔ اُن میں سے جو اہل حق کے نظریات کے مطابق ہوں گے انہیں قبول کیا جائے

گا اور جو ان کے خلاف ہوں گے انہیں رد کر دیا جائے گا۔

**هذاهو الوسط الحق والحق احق ان يتبع.**

مولانا مرحوم کے افکارِ شاذہ کی توجیہ کرتے ہوئے حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ مولانا مرحوم جب ماسکو روس وغیرہ دوسرے ممالک میں گئے اور وہاں ان کی ملاقات بڑے لوگوں سے ہوئی اور وہاں کا نظام دیکھا تو وہ اُن سے متاثر ہوئے اور واپس ہندوستان آ کر انہوں نے ان خیالات کا اظہار کیا، جس کی تردید اُس وقت کے اہلِ حق نے فرمادی تھی۔ **ھٰکذا قال الوالد العلاّم ادخله الله دار السلام۔**

حضرت والد ماجد کے اس بیان کی تائید حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہٗ کے اس بیان سے بھی ہورہی ہے جو آپ نے مولانا سندھی کے متعلق اخبار ''مدینہ بجنور'' میں ۱۷ مارچ ۱۹۴۵ء میں شائع کرایا تھا اور وہ بیان پیشِ نظر کتاب میں بھی شائع ہو چکا ہے، مولانا سندھی رحمہ اللہ نے اپنے افکار و نظریات کی نسبت اگرچہ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر اکابر کی طرف کی ہے اور خود کو اُنہوں نے ان اکابر کا ترجمان قرار دیا ہے لیکن یہ بالکل خلافِ حقیقت ہے، جیسا کہ حضرت اقدس مدنی رحمہ اللہ کے بیان سے واضح ہے اس کے باوجود ایک جماعت نے تنظیم فکر ولی اللٰہی کے نام سے ان افکارِ باطلہ اور نظریاتِ کاسدہ کی اشاعت شروع کر دی اور مولانا سندھی مرحوم کے حوالہ سے انہیں اکابرِ اہل سنت والجماعت اور حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی کے افکار و نظریات قرار دے کر سادہ لوح اور اصل حقیقتِ حال سے بے خبر مسلمانوں کو دھوکا دینا شروع کر دیا، اس لیے اس وقت انتہائی ضرورت تھی کہ اصل حقیقتِ حال سے مسلمانوں کو آگاہ کیا جائے اور مولانا سندھی کے افکار و نظریات پر اُن کے دورِ حیات اور بعد میں، جن اکابر علماء کرام نے مدلّل انداز میں رد فرمایا ہے ان کے مقالات اور تحریروں کو شائع کیا جائے تاکہ مولانا سندھی اور تنظیم فکرِ ولی اللٰہی کے نام سے کوئی شخص مسلمانوں کو دھوکہ دینے میں کامیاب نہ ہو۔

اللہ تعالیٰ نے یہ عظیم خدمت ہمارے فاضل گرامی قدر مولانا مفتی محمد رضوان صاحب زید

مجد ہم سے لی، انہوں نے بڑی محنت سے ان تمام مقالات و مضامین کو تلاش کیا، جو آج سے پون صدی قبل مولانا سندھی کے نظریات کے رد میں لکھے گئے تھے اور مختلف رسائل میں شائع ہوئے تھے، مولانا موصوف نے ان سب کو حاصل کرنے کے بعد بڑے سلیقہ سے مرتب کیا اور اب مسلمانوں کی راہنمائی کے لیے اس کتاب کی صورت میں شائع کر دیا ہے تاکہ سادہ لوح مسلمان کسی کے دھوکہ میں نہ آئیں ''لیھلک من ھلک عن بیّنة ویحییٰ من حیّ عن بیّنة''۔

مزید افادہ کے لیے حضرت حکیم الامت تھانوی قدس سرہٗ کا رسالہ ''التقصیر فی التفسیر'' اور بعض دیگر مضامین بھی شاملِ کتاب ہیں جو پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ فاضل مرتب کی اس کاوش کو قبول فرمائیں، انہیں بہترین جزاء عطا فرمائیں اور اس کتاب کو امت کی راہنمائی اور ہدایت کا ذریعہ بنائیں، آمین۔

اس کتاب میں تقریباً سب مضامین اکابر علماءِ عصر کے جمع کیے گئے ہیں، اس لیے اگر آئندہ اس کا نام ''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار و نظریات اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی علماءِ عصر کی نظر میں'' رکھ دیا جائے تو زیادہ مناسب معلوم ہوتا ہے۔ ھٰذا من عندی۔ فقط۔

احقر عبدالقدوس ترمذی غفرلہٗ ۲۴/ رجب المرجب/ ۱۴۳۶ھ 14/ مئی/ 2015ء

دارالافتاء: جامعہ حقانیہ، ساہیوال، سرگودھا، پاکستان

## حضرت مولانا سید نجم الحسن تھانوی صاحب

(مہتمم: مدرسہ امدادُ العلوم، خانقاہ امدادیہ اشرفیہ، تھانہ بھون، یوپی، انڈیا)

مکرمی مفتی محمد رضوان صاحب حفظہ اللہ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ'' بذریعہ رجسٹرڈ ڈاک وصول ہو کر موجبِ مسرت ہوا۔

ماشاءاللہ آپ نے ایک اہم کام نہایت خوش اسلوبی اور بہت سلیقہ سے انجام دیا ہے، اس کی بہت ضرورت تھی، اس لئے کہ اِدھر (ہندوستان میں) بھی اس کے اثرات منتقل ہونے لگے ہیں، علماء کو اس سے باخبر ہونا ضروری تھا۔
مجھے امید ہے کہ اہلِ علم کے لئے یہ جائزہ نہایت مفید اور صورتِ حال کو سمجھنے میں معین ثابت ہوگا۔ حق تعالیٰ اس کاوِش کو شرفِ قبول عطا فرمائے، اور گمراہی سے حفاظت کا ذریعہ فرمائے۔ آمین۔ سید نجم الحسن تھانوی۔ ۲۴/ جمادی الاخری/ ۱۴۳۶ھ

# حضرت مولانا مفتی زینُ الاسلام قاسمی صاحب

(مفتی: دارالعلوم دیوبند، ضلع سہارنپور، یوپی، انڈیا)

باسمہٖ

محترم المقام گرامی قدر جناب مولانا محمد رضوان صاحب دامت برکاتکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

مزاجِ گرامی خدا کرے بعافیت ہو، الحمدللہ تعالیٰ ناچیز بھی بعافیت ہے۔
بذریعہ ڈاک گراں قدر علمی تحفہ ''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ'' کا مجموعہ کتابی شکل میں موصول ہوا، مطالعہ سے طبیعت کو تسکین اور طمانیت حاصل ہوئی، کیونکہ تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے بے سند نظریات بہت الجھن کا باعث ہوئے تھے، آنجناب نے منتشر تاریخی مضامین کو یکجا کرنے کی جو سعی مسعود فرمائی، یہ بہت محمود و مشکور ہے، بے شمار مخفی پہلو آشکارا ہوئے، مبہم اور مجمل تعبیرات حقیقت کے آئینہ میں روشن اور واضح ہوگئیں، جزاکم اللہ تعالیٰ۔ ناچیز کو اس کے مطالعہ سے بہت سی نئی باتیں معلوم ہوئیں، اس کتاب کے بھیجنے پر ہم آپ کا شکریہ ادا کرتے ہیں، ثم جزاکم اللہ تعالیٰ۔ فقط۔ والسلام

زین الاسلام قاسمی الٰہ آبادی ۱۲/ ۷/ ۳۶ھ مفتی: دارالعلوم دیوبند، ضلع سہارنپور، یوپی، انڈیا

# حضرت مولانا مفتی مجدُ القدوس خبیب رومی صاحب

(دارالافتاء: مدرسہ عربی مظاہر علوم، سہارنپور، یو پی، انڈیا)

سبحانہٗ ما اعظم شانہٗ

عزیزِ گرامی مفتی محمد رضوان سلمہ الرحمٰن وفقہٗ لما یحب و یرضیٰ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

آپ کے مرسلہ رسائل و کتب از راہِ محبت و تعلق و اعتماد وقتاً فوقتاً موصول ہوتے رہتے ہیں۔

جزاک اللہ فی الدارین خیرا　　　　حماک اللہ عن شر النوائب

چنانچہ اس مرتبہ ملاقات پر بھی آپ نے اپنی تین چیزیں مرحمت فرمائیں۔

(۱) ایک تو ''علامہ عبید اللہ سندھی کے افکار اور فرقۂ فکریہ کے نظریات پر تحقیقی جائزہ'' یہ کتاب ڈاک سے پہلے بھی موصول ہو چکی تھی، اس کتاب پر برادرِ عزیز مولوی حکیم فخر الاسلام الٰہ آبادی مظاہری، علیگ (استاذ جامعہ طبیہ، دیوبند) احقر کی گزارش پر نقد و تبصرہ لکھ چکے ہیں، جو عنقریب آپ کے پاس پہنچ جائے گا، ان شاء اللہ تعالیٰ۔

(۲) دوسرا رسالہ ''کرسی پر نماز کا شرعی حکم'' دیکھ لیا ہے، اس میں آپ کی تحریر کردہ جملہ نگارشات سے احقر کو توارد و توافق محسوس ہوا۔ لِلّٰہِ دُرُّ الْمُرَتِّبِ۔

(۳) فہرست کتب و رسائل دیکھ کر دوہری خوشی ہوئی، ایک تو اس پر کہ آپ کو اس کم سنی میں ۱۲۲ رسائل و کتب تالیف و ترتیب دینے کی منجانب اللہ تعالیٰ توفیق ملی۔ اللھم زد فزد۔

دوسری خوشی اس پر ہوئی کہ آپ نے ''اَبجد'' کی ترتیب سے ابھی کچھ خانے خالی چھوڑ دیئے ہیں، جنہیں خالی دیکھ کر خیال ہوا کہ غالباً انہیں جلد ہی پُر کرنے کا ارادہ ہے۔

''وما ذٰلک علی اللہ بعزیز''

مجدُ القدوس خبیب رومی　۹/رجب/۱۴۳۶ھ　29/اپریل/2015ء

مظاہر علوم، سہارنپور، یو پی، انڈیا

# مولانا حکیم فخر الاسلام مظاہری صاحب

(ایم ڈی مظاہری علیگ، پروفیسر جامعہ طبیہ، دیوبند، ضلع سہارنپور، یوپی، انڈیا)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ۱۳۳۰ھ میں ایک رسالہ ’’الانتباہات المفیدہ عن الاشتباہات الجدیدۃ‘‘ کے نام سے تصنیف فرمایا تھا جس میں سائنس اور علومِ جدیدہ کی راہ سے اسلام کے متعلق پیدا ہونے والے خلجانات نیز موجودہ تہذیب وتمدن کے اصولوں کی شریعت کے ساتھ مزاحمت کا ایک اجمالی اور اصولی جائزہ لینے کے بعد عقلی اصولوں پر ان کے جوابات دیئے تھے۔ اس رسالہ کا ایک باب ’’انتباہ دہم متعلق ارکانِ اسلام وعبادات‘‘ کے عنوان سے تھا جس کے تحت یہ فرمایا تھا کہ:

> ’’بعض نے ان (ارکان اسلام وعبادات کے متعلق احکام۔ف) میں یہ غلطی کی ہے کہ ان احکام کو مقصود بالذات نہیں سمجھا۔ بلکہ ہر حکم کی اپنی رائے سے ایک حکمت نکال کر ان حِکَم کو مقصود سمجھا۔‘‘

اس کے بعد چند احکام اور ان سے متعلق اختراع کردہ توجیہات ذکر کر کے ارشاد فرمایا کہ:

> ’’حقیقت میں اگر غور کیا جائے تو ان (حِکَم و۔ف) مصالح کا اختراع کرنا جو درحقیقت سب راجع الی الدنیا ہیں، درپردہ مقصودیتِ آخرت سے انکار ہے۔‘‘

پھر اگلے باب ’’انتباہ سیزدہم متعلق معاملات باہمی وسیاسات‘‘ میں عقلی طور پر پیدا ہونے والی غلطیوں کی نشاندہی کے ساتھ، ان غلطیوں کے منشا پر گفتگو فرما کر خلجانات کو دور فرمایا۔

اس طرح یہ رسالہ حالاتِ حاضرہ میں اپنے موضوعات کے لحاظ سے بے نظیر اور اپنے مقصود و مطلوب کو حاصل کرنے میں نہایت درجہ کامیاب رہا، اور حسبِ توفیق متشکلین، مفکرین، مصلحین و محققین نے اس سے نفع اٹھایا۔ البتہ خاص محرکات و دواعی کے تحت لکھے جانے

والے اس رسالہ کا مخاطب وہ طبقہ تھا اور ہے جسے سائنس، علومِ جدیدہ اور موجودہ قواعدِ تمدن یعنی تہذیب وترقی کے اصولوں کی بنیاد پر اسلام کے عقائد یا اعمال کے اجزائے اعتقادیہ کے متعلق شبہات واشکالات اور اعتراضات پیدا ہو گئے ہوں۔ لیکن جلد ہی یہ اندازہ ہو گیا کہ علومِ عصریہ جدیدہ کے حامل اس طبقہ کی صحبت کے اثر سے اہلِ علم میں بھی ایک گونہ احساسِ مرعوبیت پیدا ہو رہا ہے اور اعتراضات کی نوعیت اور ہیئت کے کسی قدر تفاوت کے ساتھ انہی علومِ جدیدہ اور سیاسیاتِ حاضرہ کے اثر سے پیدا ہونے والے خیالات کا تعدیہ مدارس کے فضلاء تک بھی پہنچ رہا ہے۔ چنانچہ رسالہ مذکور لکھے جانے کے بعد بھی ان سمی اثرات وخیالات کی اصلاح کے لئے، حضرت حکیم الامتؒ کی جانب سے متعدد مضامین ورسالے لکھے گئے اور ساتھ ہی، ملفوظات ومواعظ میں بطورِ خاص ان پر تنبیہ کی جاتی رہی۔ لیکن ان تمام تدبیروں کے باوجود سیاسیات، معاشیات، عمرانیات، سوشل سائنس، علم الاجتماع اور قواعدِ تمدن کی پشت پناہی کرنے والے نظریات اور ان سے پھیلنے والے خیالات کی اثر پذیری، معاشرہ میں اس قدر بڑھی اور پھیلی کہ کوئی طبقہ اس سے محفوظ نہ رہا۔ یہاں تک کہ مدارس کے بعض فضلا جنہوں نے کوئی جدا جماعت نہیں بنائی تھی بلکہ خود کو اہلِ حق کی جماعت میں ہی شمار کرتے تھے، انہوں نے بعض مخصوص رجحانات پر جزم کر کے، اپنے خاص خیالات کے تحت خاص اصولوں کی روشنی میں قرآن کریم کی تفسیر لکھ دی، جس میں انہی مذکورہ بالا مسائل کو یعنی تمدن، سیاست، سوشل سائنس اور اجتماع کے مسائل ومقاصد کو قرآنی آیات کے ساتھ منطبق کرنا شروع کیا۔ ایسے حالات میں اس طریقہ تفسیر کے رد میں حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ''التقصیر فی التفسیر'' نام کا رسالہ لکھا۔

اس رسالہ میں حضرت حکیم الامتؒ نے فتنہ کی نوعیت پر روشنی ڈالتے ہوئے لکھا کہ حقائق اور معانی میں تحریف کرنے والے لوگ دو قسم کے ہیں: ''(۱) ایک وہ جو اپنی جماعت جدا بنائے ہوئے ہیں اور ان کا جدا ہونا سب کو معلوم ہے۔ (۲) دوسرے وہ جو اپنے کو اہلِ حق کی

جماعت میں داخل کہتے ہیں اور دوسروں کی نظر میں بھی وہ اہلِ حق کے آحاد (افراد) ہیں، یہ جماعت سخت خطرناک ہے، کیوں کہ ان کا باطل حق سے ممتاز نہیں ہوتا، اس لئے عوام تو عوام بعض خواص بھی ان کے باطل سے متاثر ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ اس وقت ایسی ہی ایک جماعت اپنے کو ہمارے اکابر کی طرف منسوب کرتی ہے اور اپنے آرائے مخترعہ واہوائے مبتدعہ (من گھڑت خیالات اور خود اختیار کردہ خواہشات) سے نصوص میں خصوص قرآن مجید میں تصرفات کر کے بزعمِ خود دین کی خدمت کر رہی ہے، جو کہ بالکل اس شعر کا مصداق ہیں۔ ع۔ دوستی بے خرد چوں دشمنی حق تعالی زیں چنی خدمت غنی ست۔

وہ طرزِ تفسیر جس کے رَد میں ''التقصیر فی التفسیر'' رسالہ لکھا گیا'' مولانا احمد علی لاہوری کا اختیار کردہ تھا، لیکن در حقیقت یہ طرز اصلاً منسوب تھا علامہ عبید اللہ سندھی کی طرف۔ علامہ موصوف چونکہ اپنے طریقہ کار کو بزعم خود حضرت شاہ ولی اللہ کی فکر سے ماخوذ سمجھتے اور کہتے تھے، اس لئے آئندہ چل کر ایک جماعت وجود میں آ گئی جس نے اکابر کی طرف انتساب کی آڑ میں اپنے باطل افکار کی اشاعت شروع کر دی اور اس طرح بواسطہ افکارِ سندھی ''تنظیم فکر ولی اللّٰہی'' کے نام سے ایک آرگنائزیشن تشکیل پا گئی۔ موجودہ زمانہ میں اس آرگنائزیشن نے عقائد اسلام کے باب میں عوام کو اغوا کرنا شروع کیا، جس کی وجہ سے بہت سے لوگوں کو اکابر کے اسی انتساب کی وجہ سے نہ صرف دھوکہ ہونے لگا، بلکہ حضراتِ اکابر دیوبند کے مسلک اور ان کی دینی فکر میں خلط واشتباہ پیدا ہونے لگا۔ یہ ایسا اشتباہ تھا جو ایک دن میں پیدا نہیں ہوا تھا، بلکہ بتدریج پیدا ہوا تھا اور فی زمانہ اپنے انتہاء کو پہنچ گیا ہے۔ اس قسم کے التباس واشتباہ کا احساس بعض اہلِ بصیرت نے پہلے ہی کر لیا تھا، چنانچہ علامہ شبیر احمد عثمانیؒ نے علامہ یوسف بنوریؒ کو لکھے گئے اپنے مکتوب میں فرمایا تھا:

''جو کچھ آپ نے مولوی عبید اللہ مرحوم کے سلسلہ میں لکھا ہے، میرے نزدیک یہ مسئلہ بہت ہی قابلِ توجہ اور اہم ہے، نہ صرف یہ ہی بلکہ جماعتِ دیوبند میں اب

بہت سی شاخیں ایسی نکل رہی ہیں جو آزادی کی مسموم ہوا سے کم وبیش متاثر ہیں۔
شاید کچھ مدت کے بعد ہمارے اکابر کا مسلک ایسا ملتبس (یعنی خلط ملط) ہو جا
ئے کہ کوشش کرنے کے بعد بھی منقح (یعنی صاف) نہ ہو سکے۔.... حضرت شاہ
ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے حقائق ولطائف کو جس طرح تیز مگر زہر آلود چھری سے ذبح
کیا جا رہا ہے، اس کا احساس بہت ہی دردناک ہے .... یہ کوئی جزئی نہیں، ایک
فتنہ ہے جس کے آغاز کا انجام خدا جانے کہاں تک پہنچے۔" (""مولانا عبید اللہ سندھی
اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ" ص ۱۰۹، ۱۱۰، ۱۰ شوال ۱۳۶۲ھ)

ہمارے زمانہ میں جب یہ خلط واشتباہ کے حالات اپنی انتہاء کو پہنچ گئے، تو ایسی صورت میں مفتی محمد رضوان صاحب نے ایک کتاب "مولانا عبید اللہ سندھی اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ" کے نام سے ترتیب دی، جس میں موصوف نے علامہ سندھی کے متعلق علامہ شبیر احمد عثمانی، مولانا رسول خاں صاحبؒ، مولانا حسین احمد مدنیؒ، مولانا مناظر احسن گیلانیؒ، مولانا ظفر احمد عثمانیؒ، علامہ یوسف بنوریؒ، مولانا عبد الصمد رحمانیؒ، مفتی محمد تقی عثمانی مدظلہٗ اور مفتی سعید احمد پالنپوری مدظلہٗ، مولانا ابن الحسن عباسی مدظلہٗ وغیرہم کی تحریرات، تحقیقات اور فتاویٰ شامل کر دیئے، تاکہ اہلِ علم کے لئے صحت وسقم اور صحیح وغلط میں تمیز آسان ہو جائے۔

اس کتاب کو ادارہ غفران راولپنڈی پاکستان نے ۱۴۳۵ھ میں شائع کیا ہے، یہ کتاب مجموعی طور پر مفید، معلومات افزا اور فکر اہلِ حق کو سمجھنے کے لیے مددگار ہونے کے ساتھ، نہایت ضروری اور نادر مواد پر مشتمل ہے، جس سے نہ صرف بعض اشخاص ورجال کے افکار بلکہ متعدد نظریوں اور اہم اصولوں پر بھی روشنی پڑ جاتی ہے، مثلاً انسانیت پرستی (Humanization) اجتماع (Socialism) علم اعتبار کی حقیقت اور اس کے بے جا استعمال سے پیدا ہونے والا فتنہ اور اس کے انسداد کا طریقہ، نیز بعض اہم تفسیری اصول ودقائق۔

اس مجموعہ کے شروع میں ہی حضرت حکیم الامتؒ کے نایاب رسالہ "التقصیر فی التفسیر"

کو نہ صرف شامل کیا گیا، بلکہ اس کی مشکل عبارتوں کو آسان بھی کر دیا گیا ہے، جس کی وجہ سے اس رسالہ سے استفادہ آسان ہو گیا ہے، چنانچہ نصِ قرآنی میں توجیہات کی حقیقت، حدود اور اس میں غلو کے نتیجہ میں پیدا ہونے والے فتنہ کی نوعیت و مضرت کا اندازہ بھی اسی رسالہ سے ہو جاتا ہے۔............

حکیم فخر الاسلام مظاہری

۲۷/رجب المرجب/۱۴۳۶ھ 17/مئی/2015ء بروز پیر

# جناب شکیل عثمانی صاحب

(ماہنامہ ''البلاغ'' کراچی، پاکستان)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مولانا عبید اللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ

مندرجہ بالا عنوان کے تحت ممتاز عالم دین مفتی محمد رضوان صاحب کی تالیف ادارہ غفران، چاہ سلطان، گلی نمبر ۱۷ راولپنڈی (فون ۰۵۱-۵۵۰۷۲۷۰) نے شائع کی ہے۔ کتاب ۴۱۲ صفحات پر مشتمل ہے۔

مولانا عبید اللہ سندھی (م ۱۹۴۴ء) تحریکِ استخلاصِ وطن کے ایک رہنما اور شاہ ولی اللہ کی فکر کے علمبردار اور شارح کی حیثیت سے متعارف ہیں۔ وہ ۱۰ مارچ ۱۸۷۲ء کو سیالکوٹ کے ایک سکھ خاندان میں پیدا ہوئے۔ سولہ برس کی عمر میں اسلام قبول کیا، گھر بار چھوڑا اور ایک مسلمان دوست کے ہمراہ سندھ کے صوفی بزرگ حافظ محمد صدیق بھر چونڈی والے کی خدمت میں پہنچے جنہوں نے نوجوان عبید اللہ کے قبولِ اسلام پر اس کی ہمت افزائی کی اور سرپرستی فرمائی۔ نوجوان عبید اللہ ان کے حسنِ سلوک سے اتنا متاثر ہوا کہ سندھی زبان سیکھنے کے ساتھ ساتھ لفظ سندھی کو اپنے نام کا مستقل جز بنا لیا۔ اس کے بعد وہ نوجوان دینی تعلیم کے حصول کے لئے دار العلوم دیو بند پہنچا جہاں اس نے شیخ الہند مولانا محمود حسن سے دینی علوم کی

تکمیل کی اور اپنی محنت اور ذہانت کے سبب ان کا معتمد قرار پایا۔

پہلی جنگِ عظیم شروع ہونے کے بعد مولانا سندھی حضرت شیخ الہند کی ہدایت پر کابل چلے گئے۔ ان کا مشن امیرِ افغانستان حبیب اللہ خاں کو ہندوستان پر حملہ کرنے کے لیے آمادہ کرنا تھا۔ حضرت شیخ الہند کی اسکیم یہ تھی کہ ہندوستان پر افغان حملے کے دوران ایک طرف تو صوبہ سرحد کے آزاد قبائل کا لشکر مولانا فضل واحد المعروف بہ حاجی صاحب ترنگ زئی کی قیادت میں انگریزی علاقے پر چڑھائی کردے اور دوسری طرف ہندوستان کے مسلمان انگریزوں کے خلاف اٹھ کھڑے ہوں۔ مولانا سندھی کو کابل بھیجنے کے بعد اس اسکیم کی عملی تائید کے حصول کے لیے حضرت شیخ الہند حجاز روانہ ہوگئے جہاں انہوں نے ترک گورنر غالب پاشا سے مکے میں ملاقات کی۔ ملاقات کا نتیجہ مثبت رہا اور انھیں ایک خط (جو ''غالب نامہ'' کے نام سے مشہور ہے) دیا گیا جس میں مسلمانانِ ہند کو خطاب کرتے ہوئے حضرت شیخ الہند پر اعتماد کا اظہار کیا گیا تھا اور مدد کی یقین دہانی کرائی گئی تھی۔ مولانا شیخ الہند نے ''غالب نامہ'' کی نقول اپنے ایک معتمد کے ذریعے ہندوستان بھجوائیں اور خود بحری جہاز سے روانہ ہوکر مکران ہوتے ہوئے صوبہ سرحد کے آزاد قبائل میں جانے کا پروگرام بنایا لیکن شریف حسین کی ترک حکومت کے خلاف بغاوت کی وجہ سے حجاز کی صورتِ حال یک لخت بدل گئی اور حضرت شیخ الہند کو گرفتار کر کے مالٹا بھیج دیا گیا۔

دوسری طرف حضرت شیخ الہند اور مولانا سندھی کو یہ علم نہیں تھا کہ ''اعلیٰ حضرت'' امیر حبیب اللہ خاں درپردہ انگریزوں سے ملے ہوئے ہیں۔ اس طرح مولانا سندھی کا افغانستان کا مشن ناکام رہا۔ پھر وقت کا بدلتا ہوا دھارا انہیں لینن کے سوویت یونین، مصطفیٰ کمال کے ترکی اور نجدیوں کے حجاز لے گیا۔ واضح رہے کہ ۱۹۱۵ء میں وطن سے روانہ ہونے کے بعد مولانا سندھی افغانستان میں سات سال، سوویت یونین میں سات ماہ، ترکی میں تین سال اور حجاز میں تقریباً تیرہ سال مقیم رہے۔ اس جلاوطنی میں انہوں نے خاصا مشکل وقت گزارا اور

تقریباً ہر جگہ ان کو ناسازگار حالات کا سامنا کرنا پڑا۔ اس دوران وہ تحریکِ اتحاد عالمِ اسلام (پان اسلامزم) کی ناکامی اور مسلمانوں بالخصوص ہندی مسلمانوں کے زوال کے اسباب پر غور کرتے رہے اور بالآخر اس نتیجے پر پہنچے کہ شاہ ولی اللہ کی تعلیمات کی روشنی میں ہندوستان کی تعمیرِنو کی جاسکتی ہے۔

۱۹۳۵ء کے ایکٹ کے تحت ہندوستان کے مختلف صوبوں میں انتخابات کے بعد کانگریسی حکومتیں قائم ہوئیں۔ حکومتِ سندھ کی ضمانت پر انگریزوں نے مولانا سندھی کو اس شرط پر وطن واپس آنے کی اجازت دے دی کہ وہ پُرامن طور پر اپنی سیاسی سرگرمیاں جاری رکھیں گے۔ اس طرح مولانا چوبیس سال کی جلاوطنی کے بعد مارچ ۱۹۳۹ء میں کراچی پہنچے۔ وطن واپسی کے بعد وہ پانچ سال زندہ رہے۔ یہ ان کی علمی اور عملی سرگرمیوں کا دورِ عروج تھا۔ اس دوران میں انہوں نے مختلف اجتماعات سے خطاب کیا، دروس قرآن دیے، کتابیں لکھیں اور املا کرائیں اور شاہ ولی اللہ کی فکر کی اس تعبیر کو پیش کیا جو ان کے برسوں کے مطالعے اور مشاہدے کا حاصل تھی۔ مولانا ۲۲ اگست ۱۹۴۴ء کو ۷۲ برس کی عمر پا کر اس دنیا سے رخصت ہو گئے۔ انہوں نے اپنے مقصد کے لیے بے مثال قربانیاں دیں۔ راقم کی رائے میں مولانا سندھی اپنے مقصد (Cause) کے لیے جس وارفتگی (Devotion) سے سرگرمِ عمل رہے اس کی درخشندہ مثالیں امام ابن تیمیہ اور شاہ اسماعیل شہید ہیں۔

ہندوستان میں آمد کے بعد مولانا سندھی نے اپنے خطابات، ملفوظات اور تحریروں میں شاہ ولی اللہ کی فکر کی جو تعبیر پیش کی اسے مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا مسعود عالم ندوی، مولانا مناظر احسن گیلانی، مولانا ظفر احمد عثمانی اور مولانا عبدالماجد دریابادی نے قرآن وسنت کی بنیادی تعلیمات سے متصادم قرار دیا۔ ان علما نے لکھا کہ مولانا سندھی نے شاہ ولی اللہ کے افکار کی درست ترجمانی نہیں کی ہے۔ دارالعلوم دیوبند کے شیخ الحدیث مولانا حسین احمد مدنی نے بھی اپنے ایک مضمون میں مولانا سندھی کی شخصی خوبیوں اور قربانیوں کا اعتراف کرنے

کے بعد اُن کے دینی افکار سے اپنی برأت کا اظہار کیا۔ انہوں نے لکھا کہ مسلسل ناکامیوں اور مصائبِ عظیمہ لامتناہیہ کے سبب مولانا عبید اللہ سندھی دماغی توازن کھو بیٹھے اور مولانا سندھی کی کسی تحریر کو دیکھ کر اس وقت تک اس پر کوئی حتمی رائے قائم نہ کی جائے جب تک اس کو اصول اور مسلّماتِ اسلامیہ، ضروریاتِ دین اور عقائد و اعمالِ اہلِ سنت والجماعت کے زریں قواعدِ تالیف پر پرکھ نہ لیا جائے۔ (سہ روزہ ''مدینہ'' بجنور، ۱۷ مارچ ۱۹۴۵) طبقۂ علما میں صرف مولانا سعید احمد اکبر آبادی نے مولانا سندھی کے افکار کا دفاع کیا۔

مولانا سندھی کے افکار کے سلسلے میں سب سے زیادہ اختلافی کتاب ان کے شاگرد پروفیسر محمد سرور کی ''مولانا عبید اللہ سندھی: حالاتِ زندگی، تعلیمات اور سیاسی افکار'' ہے۔ یہ کتاب مولانا کے ملفوظات پر مشتمل ہے۔ یہ مولانا کی زندگی میں ۱۹۴۳ء میں شائع ہوئی اور انہوں نے اسے اپنایا۔ (ملاحظہ ہو مولانا احمد علی لاہوری کے صاحبزادے، مولانا عبید اللہ انور کا مضمون جو ''افادات و ملفوظاتِ امام عبید اللہ سندھی'' مرتبہ پروفیسر محمد سرور کے آخر میں صفحات کا نمبر دیے بغیر درج کیا گیا ہے)۔ کتاب کے اختلافی ہونے کے حوالے سے صرف ایک مثال پیش کی جاتی ہے:

> [پروفیسر محمد سرور کے] اس سوال کا جواب دیتے ہوئے کہ آخر یہ کیسے پتہ چلے کہ اصل ہدایت کہاں ہے اور حق کہاں ہے، مولانا سندھی نے فرمایا ان الجھنوں سے نکلنے کا صرف ایک ہی حل ہے اور وہ یہ کہ مذاہب اور آراء کے ان اختلافات کو ایک طرف رکھو اور عام انسانیت کی تاریخ کا مطالعہ کرو اور پھر پتہ لگاؤ کہ آخر مجموعی انسانیت کا طبعی تقاضا کیا ہے۔ انسان کن باتوں سے قعرِ تنزل میں گرے اور کون سے اصول تھے جن پر چل کر وہ بامِ رفعت پر پہنچے۔ اس تلاش و تفحص کے بعد انسانوں کی اس طول طویل تاریخ میں جو اصول سب قوموں میں آپ کو مشترک نظر آئیں گے وہ فطرۃ اللہ ہے اور یہی ''الدین القیم'' ہے اور جو تعلیم مجموعی

انسانیت کی فطرت کے مطابق ہوگی وہی حق ہے۔(ص۵۰۔۵۱ تیسرا ایڈیشن)

مولانا کے ارشاد پر ہمارا سوال یہ ہے کہ اگر ہم تاریخِ انسانیت کے مطالعے سے خود سچائی (حق) تک پہنچ سکتے ہیں اور قوانینِ عروج وزوال مستنبط کر سکتے ہیں تو نبی کس لیے آتے رہے؟ کیا فلاسفہ ومفکرین ہی اس کام کے لیے کافی نہ تھے؟ پھر کون سا انسان ایسا ہے جو تاریخِ انسانیت کا مطالعہ کرتے وقت خواہشات، جذبات اور تعصّبات سے ماورا ہو جائے؟

زیرِنظر کتاب میں مفتی محمد رضوان صاحب نے اہلِ علم کی ان تحریروں کو بڑے سلیقے سے مرتب کر دیا ہے، جن سے ثابت ہوتا ہے کہ وطن واپسی کے بعد مولانا سندھی نے جن افکار وخیالات کا اظہار کیا وہ قرآن وسنت کی بنیادی تعلیمات سے متصادم ہیں۔ان تحریروں میں بعض نایاب تحریریں بھی شامل ہیں۔مفتی صاحب نے بعض مضامین پر عنوانات، ذیلی عنوانات اور تمہیدی نوٹ بھی دیے ہیں، جن سے ان کی معنویت میں اضافہ ہو گیا ہے۔

کتاب کے چند مضامین کے عنوانات ملاحظہ ہوں:

۱۔مولانا عبیداللہ سندھی اور تفسیر بالرائے از مولانا اشرف علی تھانوی ۲۔ مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار کی شرعی حیثیت از مولانا حسین احمد مدنی ۳۔مولانا احمد علی لاہوری کا مولانا سندھی سے اختلاف کے بارے میں مکتوب ۴۔مولانا سندھی کے افکار کا تحقیقی جائزہ از مولانا مناظر احسن گیلانی ۵۔''طلوعِ اسلام'' مولانا سندھی اور شاہ ولی اللہ از مولانا ظفر احمد عثمانی ۶۔مولانا سندھی کے افکار وخیالات از مولانا سید سلیمان ندوی ۷۔''مولانا عبیداللہ سندھی'' مصنفہ پروفیسر محمد سرور کا ایک ناقدانہ جائزہ از مولانا مسعود عالم ندوی ۸۔فکرِ مولانا سندھی از مولانا عبدالماجد دریابادی ۹۔''مولانا عبیداللہ سندھی کے علوم وافکار'' پر نقد وتبصرہ از مولانا مفتی محمد تقی عثمانی ۱۰۔تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی اور مولانا سندھی از مولانا ڈاکٹر مفتی عبدالواحد ۱۱۔مولانا سندھی: ایک قابلِ تحقیق شخصیت از مولانا ابن الحسن عباسی

۱۲۔ مولانا سندھی کی فکر کے مضمرات از حافظ موسیٰ بھٹو۔

کتاب کا ایک حصہ مولانا سندھی کی فکر پر قائم ''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی'' کے لیے مختص ہے۔ اس تنظیم کے رہنما اور ارکان جمعیت علمائے اسلام اور جمعیت طلبہ اسلام (مفتی محمود گروپ) میں شامل تھے جو اسّی کی دھائی میں بعض اختلافات کے سبب جمعیت سے الگ ہو گئے۔ اس کے بانی اور اولین سرپرست مولانا سعید احمد رائے پوری مرحوم تھے۔ آج کل اس کے سرپرست اور صدر بالترتیب مولانا مفتی عبدالقادر آزاد رائے پوری اور مولانا ڈاکٹر سعید الرحمان اعوان ہیں۔

تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی، شاہ ولی اللہ کی تعلیمات کی اس تعبیر کو درست سمجھتی ہے جو مولانا عبید اللہ سندھی نے کی ہے۔ اس کے علاوہ تنظیم کے موجودہ سرپرست مولانا مفتی عبد القادر آزاد اور موجودہ صدر مولانا ڈاکٹر سعید الرحمان اعوان نے مولانا سندھی سے منسوب املائی تفسیر ''المقام المحمود'' پر تقاریظ بھی لکھی ہیں، حالانکہ اس تفسیر میں قرآن وسنت اور جمہور علمائے امت کے نقطۂ نظر سے متصادم نظریات موجود ہیں مثلاً نجات کے لیے صرف توحید اور آخرت پر ایمان اور عمل صالح کافی ہے، انکارِ حیاتِ مسیحؑ نیز نیچریت (بعض معجزات کا انکار) تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی کے بعض ذمہ داران اور ارکان یہ بھی کہتے ہیں کہ پروفیسر محمد سرور کی کتاب ''افادات وملفوظاتِ مولانا عبید اللہ سندھی''، تنظیم کے نصاب میں شامل نہیں ہے اس لیے اس کے مندرجات کی بنیاد پر تنظیم کے بارے میں کوئی رائے نہیں قائم کی جاسکتی۔ اس پر کوئی تبصرہ کرنے کے بجائے ہم تنظیم کے ترجمان مجلّہ ''عزم'' کا درج ذیل اقتباس پیش کرتے ہیں:

''محمد سرور امام سندھی کے مخلص ترجمان تھے۔ خود مولانا سندھی نے اپنی زندگی میں ان کی لکھی گئی تحریرات پر مہرِ تصدیق ثبت کردی تھی۔ آج کل بعض شر پسند لوگ ان کے بارے میں شکوک وشبہات پیدا کر کے درحقیقت امام سندھی کے فکر اور پروگرام سے نوجوانوں کو کاٹنا چاہتے ہیں''۔ (عزم ۱۹۲ ، ص ۱۳)

اور شاہ ولی اللہ میڈیا فاؤنڈیشن کے چیئر مین لکھتے ہیں:

''چنانچہ حضرت سندھی نے یہ علوم وافکار بڑی جانفشانی سے نئی نسل کو گوش گزار کیے، جس کے نتیجے میں پاکستان میں پروفیسر محمد سرور مرحوم، شیخ بشیر احمد لدھیانوی مرحوم، مولانا مقبول عالم مرحوم اور حضرت مولانا غلام مصطفیٰ قاسمی نے ان افکار پر ایک قابلِ قدر تحریری ذخیرہ بہم پہنچایا، جبکہ ان افکار پر خانقاہ عالیہ رائے پور کے صدر نشین حضرت مولانا شاہ سعید احمد رائے پوری مدظلہ نوجوانوں کی فکری و علمی تربیت میں ہمہ تن مصروف ہیں۔ فجز اہم اللہ احسن الجزاء وہ وقت دور نہیں جب نوجوان نسل ان افکار کو حرز جاں بنالے گی''۔ (ولی اللّٰہی نظامِ فکر کی عصری اہمیت، تنظیمِ فکرِ ولی اللّٰہی کیا ہے؟ ص ۲۸، ۲۹، ترتیب و تحقیق: مولانا عمر فاروق، مطبوعہ مکتبۂ نقشبندیہ، طارق روڈ کراچی)

مندرجہ بالا اقتباسات کی روشنی میں تنظیمِ فکرِ ولی اللّٰہی کے مذکورہ افراد کی وضاحت بے بنیاد ہے۔ یہاں پروفیسر محمد سرور کی کتاب ''افادات وملفوظاتِ مولانا عبیداللہ سندھی'' کا ذکر اس لیے کیا گیا کہ جو باتیں پروفیسر صاحب نے اپنی ۱۹۴۳ء میں شائع ہونے والی کتاب ''مولانا عبیداللہ سندھی: حالاتِ زندگی، تعلیمات اور سیاسی افکار'' میں دبی زبان سے کی تھیں، انہیں ۱۹۷۲ء میں شائع ہونے والی اس کتاب میں کھول کر بیان کردیا، اس طرح تاویل کے سارے پردے اُٹھ گئے۔

مذکورہ بالا حقائق کے پیشِ نظر پاکستان کے چند بڑے دینی مدارس اور دارالعلوم دیوبند کی جانب سے تنظیمِ فکرِ ولی اللّٰہی کے بارے میں فتاویٰ جاری کیے گئے جن میں کہا گیا کہ تنظیم کے عقائد ونظریات قرآن وسنت کے خلاف ہیں۔ ان مدارس میں جامعہ فاروقیہ کراچی، دارالعلوم کراچی، جامعہ بنوری ٹاؤن کراچی، دارالعلوم حقانیہ اکوڑہ خٹک اور دارالعلوم تعلیم القرآن راولپنڈی شامل ہیں۔ ان مدارس کے فتاویٰ کی روشنی میں پاکستان کے دینی

مدارس کی نمائندہ تنظیم ''وفاق المدارس العربیہ'' نے ۴ ستمبر ۲۰۰۰ء کو تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی سے وابستہ مدارس کا وفاق سے الحاق ختم کردیا۔

دُعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ حق کو سمجھنے اور اس کے اتباع کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

(ماخوذ از: ماہنامہ البلاغ، جامعہ دار العلوم کراچی، صفر المظفر ۱۴۳۷ھ، دسمبر 2015، ص ۶۵ تا ص ۷۱)

# حافظ محمد موسیٰ بھٹو صاحب

(مدیر: ماہنامہ ''بیداری'' حیدرآباد، سندھ، پاکستان)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مولانا سندھی کی فکر برصغیر کے ممتاز فضلاء کی نظر میں

کتاب کا نام: مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکرولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ۔

مؤلف: مفتی محمد رضوان، صفحات: ۴۱۲۔ ناشر: ادارہ غفران، چاہ سلطان گلی نمبر ۱۷، راولپنڈی۔

زیرِ نظر کتاب مولانا عبیداللہ سندھی کی فکر پر سیر حاصل تنقیدی کتاب ہے، کتاب میں شامل بیشتر مضامیں وہ ہیں، جو مولانا سندھی کی زندگی میں ہی برصغیر ہند کی ممتاز اور مسلمہ علمی شخصیتوں اور علماء وفضلا نے لکھے تھے۔ ان سارے مضامین کو مفتی محمد رضوان صاحب نے کتابی صورت میں جمع کرکے، اپنے ادارہ کی طرف سے شائع کیا ہے۔

مفتی محمد رضوان صاحب مبارک باد کے مستحق ہیں کہ انہوں نے مولانا سندھی کی فکر جو پچھلے سو سال سے مذہبی طبقہ کے ذہین افراد کی مارکسزم سے ہمہ آہنگ ذہن سازی کا کردار ادا کررہی ہے، علمائے ہند کی تحریروں کے آئینہ میں اس فکر کے صحیح خدوخال بہتر طور پر واضح کرنے کی کوشش فرمائی ہے۔ یہ کام جو آج سے ساٹھ ستر سال پہلے ہونا چاہئے تھا، وہ تاخیر سے ہی سہی، بہرحال اہم کام ہے، اس پر مفتی صاحب، صحیح اسلامی فکر کے حاملوں کی طرف سے تحسین وتبریک کے مستحق ہیں۔

مولانا عبید اللہ سندھی، انقلابی ذہن وفکر کی حامل شخصیت تھے، برصغیر کی آزادی کے سلسلہ میں ان کی جدو جہد بھی مثالی نوعیت کی ہے۔ مولانا سندھی کی شخصیت میں بزرگوں کی صحبت سے دنیا سے بے نیازی، زہد، توکل، قناعت، اور درویشی جیسی صفات بھی موجود تھیں، لیکن ان کی انقلابی فکر نے انہیں اسلام کی ایسی تشریح کرنے پر مجبور کیا، جس میں مالداروں کے خلاف جہاد اور انقلابی جدو جہد کو دین کا نصب العین قرار دیا گیا ہے۔ اس فکر کو مولانا کے متعدد شاگردوں نے پھیلانے میں اپنی زندگیاں صرف کر ڈالیں۔ مولانا سندھی نے سارے قرآن کی تشریح اسی انقلابی فکر کی بنیاد پر کی اور دین کی ساری تعلیمات کو اسی مرکزی نکتہ کے تابع بنا کر پیش کیا، نماز، روزہ، حج زکوٰۃ وغیرہ ان سارے فرائض کو اس جہاد کی ادائیگی کے ذریعہ کے طور پر پیش کیا، چنانچہ اس رنگ میں تفسیری نکات پر مشتمل قرآن کی متعدد تفاسیر سامنے آئیں، جن میں سلف سے متصادم قرآن کی جدیدیت سے ہمہ آہنگ نئی تعبیر سامنے آئی، مولانا سوویت یونین جانے سے پہلے ہی اس فکر کے علمبردار بن چکے تھے، اور متعدد طلبا تیار کر چکے تھے۔ لیکن سوویت یونین میں قیام کے بعد ان کی اس فکر پر یقین میں مزید پختگی پیدا ہوگئی اور اس فکر میں مارکسزم کے مزید اجزاء شامل کرنے کا داعیہ پیدا ہوا، چنانچہ مولانا فرماتے ہیں کہ مجھے اسلام کی حقیقی روح سوویت یونین (روس) میں جا کر حاصل ہوئی۔

حضرت مولانا عبید اللہ سندھی کی جلاوطنی سے واپسی کے بعد انہیں سب سے زیادہ پذیرائی سندھ میں حاصل ہوئی اور سندھ کے علماء، ان کی شخصیت پر ٹوٹ پڑے اور متعدد بڑے علماء نے اپنی زندگیاں اس فکر کے فروغ میں صرف کر ڈالیں۔

سندھ میں دیوبند مکتبہ فکر کے علمائے کرام یا تو مولانا سندھی کی فکر کے داعی رہے ہیں اور اب بھی ہیں۔ یا پھر مولانا سندھی کی فکر سے ہمدردی کا میلان رکھتے ہیں۔ ایسے علماء کرام، جو اس فکر کی کمزوری کو سمجھ کر اسے صحیح اسلامی تسلسل کے لئے نقصان دہ تصور کرتے ہوں، نہ ہونے کے برابر ہیں۔ اس کا ایک بڑا سبب یہ ہے کہ سندھ کی اس دور کی سب سے بڑی بزرگ

شخصیت نے مولانا سندھی کے ایک شاگرد کے ہاں بارہ سال تک دینی علوم حاصل کئے، موصوف کی شخصیت تقویٰ، روحانیت اور بزرگی کے اعتبار سے مثالی شخصیت تھی، لیکن فکری طور پر وہ مولانا سندھی کی فکر کے زیر اثر تھی، جس کے نتیجہ میں سندھ کے دیوبند مکتبہ فکر کے خاصے علمائے کرام اور ذہین افراد کی ذہنی نشوونما اس فکری سانچہ میں ہوئی۔

ادھر کراچی سے مولانا محمد صادق کھڈویؒ اور ان کے مدرسہ سے اَسّی سال سے مارکسزم کے اجزاء کے حامل اس فکر کی فروغ پذیری کا کام ہورہا ہے۔ روہڑی (سکھر) سے ایک مولانا اور مفتی صاحب پچھلے بتیس سال سے ''شریعت'' کے نام سے سندھی زبان میں باقاعدہ رسالہ نکال رہے ہیں، اس رسالہ نے بھی مولانا سندھی کی فکر کی اشاعت میں کردار ادا کیا ہے۔ کراچی میں سندھیکا کے نام سے ادارہ نے اس فکر پر سندھی زبان میں بیسیوں کتابیں شائع کی ہیں۔ سندھ ساگر پارٹی کے پلیٹ فارم سے مولوی عزیز اللہ بوہیو صاحب بھی عرصہ سے سرگرم ہیں اور سندھ میں نئی نسل کی ایک ذہین ٹیم تیار کر چکے ہیں، مولوی عزیز اللہ صاحب پرویزی فکر کی حمایت اور نماز کی مخالفت میں بھی کئی کتابیں لکھ چکے ہیں۔

مفتی محمد رضوان صاحب کی زیر نظر کتاب ان سارے حلقوں میں پھیلانے کی ضرورت ہے۔ کتاب کی زبان کو مزید ناصحانہ بنا کر اس کا سندھی میں ترجمہ کرکے، اسے اس حلقہ تک پہنچانا وقت کی اہم ضرورت ہے۔ کاش کہ اس کام کے لئے ایک دو کام کے افراد تیار ہو جائیں۔

مولانا سندھی کے ایک شاگرد پروفیسر محمد سرور صاحب تھے، جو جامعہ عثمانیہ حیدر آباد دکن میں پروفیسر تھے، اس وقت کے یونیورسٹی کے وائس چانسلر صاحب کو مولانا سندھی نے لکھا کہ میں چاہتا ہوں کہ میری فکر مدون ہو جائے، تاکہ زندگی بھر کے مطالعہ ومشاہدہ کے نتیجہ میں، میں امت کو جو فکر دینا چاہتا ہوں، اس سے استفادہ کی صورت پیدا ہو، اس مقصد کے لئے آپ مجھے باصلاحیت اور ذہین فرد دیدیں۔ وائس چانسلر موصوف نے یونیورسٹی کے استاد پروفیسر محمد سرور صاحب کو اس مقصد کے لئے مکہ میں مولانا کی خدمت میں بھیجا، موصوف نے

مولانا کی فکر سے بھرپور استفادہ کیا، اور ''افادات وملفوظات مولانا عبیداللہ سندھیؒ'' کے نام سے کتاب لکھی، جو مولانا سندھی کی نظر ثانی یا بھرپور تائید سے چھپی ہے۔ اس کے کئی ایڈیشن شائع ہوئے ہیں، اس کتاب نے مولانا سندھی کی فکر کو فروغ دینے میں اہم کردار ادا کیا ہے۔ پروفیسر محمد سرور صاحب نے متعدد کتابیں لکھی ہیں۔ انہوں نے شاہ ولی اللہ کی فکر پر بھی قلم اٹھایا ہے۔

اس فکر کے نتیجہ میں پروفیسر موصوف کی جو حالت ہوئی، اسے ملک کے ممتاز دانشور صحافی عبدالکریم عابد صاحب نے اپنی کتاب میں ظاہر کیا ہے، لکھا ہے کہ پروفیسر موصوف ایک زمانہ میں لاہور میں میرے محلّہ میں رہتے تھے، وہ کہتے تھے کہ میرا خدا پر یقین ختم ہو چکا ہے، عابد صاحب نے یہ بات مجھے خود بھی بتائی تھی۔ اسلام کا مارکسزم کا ایڈیشن تیار کرنے کا اس کے علاوہ اور کیا نتیجہ نکل سکتا ہے (اللہ معاف فرمائے)

مولانا سندھی کے ایک دوسرے شاگرد الطاف جاوید صاحب تھے، جو پیر جھنڈو میں مولانا کے ہاں آٹھ ماہ تک پڑھے تھے، ان موصوف نے مولانا سندھی کی قرآن کے حوالے سے انقلابی فکر کو فلسفیانہ بنیادیں فراہم کرنے کی کوشش کی اور طبقاتی جدوجہد کو تاریخ کے آئینہ میں پیش کیا، ان موصوف نے یہ نکتہ نگاہ بھی پیش فرمایا کہ قرآن کے نزول کی اصل ترتیب کو پیش نظر رکھا جائے، جو خالص طبقاتی نوعیت کی ہے۔ اس اعتبار سے قرآن، مالداروں اور سرداروں اور سرمایہ داروں کے خلاف سراپا غیظ وغضب ہے، اس موضوع پر ان کی کتاب، ''انقلاب مکہ اور فہم قرآن کے جدید منہاج'' کے نام سے مشہور ہے، موصوف نے مولانا سندھی کی فکر کو جدید نسل کے لئے قابلِ قبول بنانے کے لئے فیصلہ کن کردار ادا کیا۔ تنظیم فکر ولی اللّٰہی اور سندھ میں اس فکر کے ذہین نوجوان زیادہ تر الطاف جاوید صاحب کی کتابوں ہی سے رہنمائی حاصل کرتے ہیں۔

سندھی علماء کے قابلِ ذکر اور مؤثر طبقہ میں اس وقت یہ فکر راسخ ہے کہ دورِ جدید میں مولانا

عبید اللہ سندھی کی فکر ہی صحیح اور حقیقی اسلامی فکر ہے اور قرآن کا حقیقی پیغام یہی ہے۔
مولانا سندھی کے فکر کے کچھ اجزاء تو دین کے نئے نصب العینی ہدف کے سلسلہ میں ہیں۔ جو شعوری یا غیر شعوری طور پر مارکسزم سے ماخوذ ہیں۔ فکر کے کچھ اجزاء دین کی بعض اہم تعلیمات کے سلسلہ میں جدیدیت سے تاثیر پذیری اور ان کی نئی تعبیر کے سلسلہ میں ہیں۔ مثلاً عبادت کی نئی تعبیر وتشریح، قصہ آدم وحواء کی غلط توجیہ، عورتوں کے گھروں سے باہر نکل کر مردوں کے شانہ بشانہ کام کرنے کا نکتہ، نزولِ عیسیٰ علیہ السلام اور عقیدہ ظہور مہدی کی اہمیت سے انکار، وحدتِ ادیان کے نظریہ کی حمایت ووکالت، نماز میں قرآن کا ترجمہ پڑھنے کی تلقین، کفار کے خلود جہنم کے عقیدہ سے انحراف، بعض قرآنی احکام اور سزاؤں میں تبدیلی کا نقطہ نظر اور داڑھی کی تقدیس کی تردید وغیرہ وغیرہ۔
مولانا کی فکر کے ان سارے نکات کے بارے میں زیر نظر کتاب میں کافی بحث موجود ہے۔ اس اعتبار سے یہ کہنا بجا ہوگا کہ مولانا سندھی کی فکر کی نوعیت اور ان کی کمزوریوں کو سمجھنے اور اس فکر کو ہر اعتبار سے سلف سے متضاد ومخالف فکر ہونے کے فہم کے سلسلہ میں زیر نظر کتاب مؤثر ترین کتاب ہے۔
ہماری نظر میں دعوتی نکتہ نگاہ سے اس کتاب کا متعلقہ حلقوں میں پھیلاؤ وقت کی اہم ضرورت ہے۔ تاکہ مولانا سندھی کے حوالے سے اسلام کے تسلسل کو پہنچنے والے نقصان سے بچاؤ کی صورت پیدا ہو سکے۔

کتاب میں جن ممتاز علماء وفضلا کے مضامین شامل ہیں، ان میں مولانا اشرف علی تھانویؒ، مولانا حسین احمد مدنیؒ مولانا سید سلیمان ندویؒ، مولانا شبیر احمد عثمانیؒ، مناظر احسن گیلانیؒ، مولانا ظفر احمد عثمانیؒ، مولانا عبدالماجد دریابادیؒ مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ، مولانا مسعود عالم ندویؒ اور مولانا محمد تقی عثمانی، مولانا ڈاکٹر مفتی عبدالواحد اور مولانا ابن الحسن عباسی وغیرہ شامل ہیں۔

الحمدللہ ہم پچھلے پینتیس سال سے مولانا سندھی کی فکر میں موجود کمزوریوں کی نشاندہی کرتے رہے ہیں اور ہماری مختلف کتابوں میں یہ تنقید شامل ہے، لیکن چونکہ ہماری حیثیت ایک صحافی سے زیادہ نہیں، اس لئے طبقہ علماء میں ہماری اس آواز کو اہمیت نہیں دی گئی، ہماری آرزو تھی کہ طبقہ علماء میں کوئی شخصیت اس موضوع پر قلم اٹھائے، تاکہ عالمِ دین ہونے کی حیثیت سے طبقہ علماء میں ان کی آواز کو سنا جائے، مفتی محمد رضوان صاحب نے ہماری اس خواہش کو پورا کرکے، ایک دینی فریضہ سرانجام دیا ہے۔ الحمدللہ، مختصر عرصہ میں اس کتاب کو علماء کے طبقہ میں کافی پذیرائی حاصل ہوئی ہے، چند ماہ کے دوران کتاب کا دوسرا ایڈیشن شائع ہو رہا ہے، متعدد علماء نے اس کتاب کے مطالعہ سے اپنی فکر میں تصحیح فرمائی ہے۔

مولانا سندھی کی فکر اور انقلابی شخصیت کے زیرِ اثر طبقہ علماء میں جو مثبت اثرات پیدا ہوئے، اس کا اعتراف بھی ضروری ہے۔ ان صحتمند اثرات میں سامراج کے کردار اور عالمی شاہوکار کے خلاف نفرت کے جذبات پیدا ہوئے اور اس کے خلافِ انسانیت کردار کے خلاف مزاحمانہ رجحانات پروان چڑھے، دیوبند مکتبہ فکر سے وابستہ ایک مؤثر طبقہ کے افراد میں عالمی سامراج کی سازشوں کے بارے میں ادراک کا پیدا ہونا اور ان سازشوں کو ناکام بنانے کے سلسلہ میں اپنے حصہ کے کچھ نہ کچھ کردار ادا کرنے کی فکر کا ہونا، یہ بڑا کام ہے، جو شیخ الہند اور اس کے بعد مولانا سندھی کی انقلابی شخصیت کے زیرِ اثر پیدا ہوا۔ لیکن اس فکر کے نقصانات کا پہلو ایسا ہے، جو افادیت کے مقابلہ میں زیادہ ہے۔ وہ پہلو یہ ہے کہ سرمایہ دار دشمنی اور ان کے خلاف جہاد کا کام دین کا نصبُ العینی کام شمار ہونے لگا اور دین کے سارے کام اس نصبُ العین کا ذریعہ قرار پائے۔ اس طرح کمیونزم سے ایک طرح کی ہمہ آہنگی کی صورت پیدا ہونے لگی اور پچھلے ستر اَسی سال سے سندھ ساگر پارٹی، تنظیم فکر ولی اللّٰہی اور متعدد علماء کرام کی صحبت کے زیرِ اثر مذہبی طبقات کے ہزاروں افراد ایسے پیدا ہوئے جو کمیونسٹوں اور ترقی پسندوں کے لئے خام مال کے طور پر استعمال ہوئے اور جو دین کو اصلاحِ نفس، آخرت

کی تیاری، پاکیزہ انسانی صفات اور اسلامی شریعت پر عمل پیرا ہونے کی بجائے خالص دنیاوی مقصد اور طبقاتی کشمکش کا باعث باور کرنے لگے۔

کتاب میں حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کا خط بھی شامل ہے، جس میں حضرت موصوف نے مولانا سندھی کی سوویت یونین سے واپسی والی ان کی فکر سے برأۃ کا اظہار فرمایا ہے۔

واضح ہو کہ سوویت یونین جانے سے پہلے مولانا سندھی نے نئ طرز پر قرآن کی تشریح کے لئے جن دو شاگردوں پر غیر معمولی محنت کی تھی، ان میں ایک حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ بھی شامل تھے۔

مولانا موصوف پر اس فکر کے کافی اثرات موجود تھے، لیکن سوویت یونین جانے کے بعد مولانا سندھی کے اس فکر میں جو مزید گہرائی و گیرائی آئی تھی، حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ اسے کسی صورت قبول کرنے کے لئے تیار نہیں تھے۔

اس سلسلہ میں کتاب کے حوالے سے حضرت مولانا احمد لاہوریؒ کا خط پیش کیا جاتا ہے۔

مخدومی و مکرمی حضرت مولانا سلیمان صاحب ندوی دامت برکاتہم

السلام علیکم و رحمتہ اللہ و برکاتہ!

عرض ہے کہ حضرت مولانا عبید اللہ صاحب (سندھی) مرحوم سے میں نے طالبِ علمی کے زمانہ میں سارا قرآن شریف پڑھا تھا۔ اس وقت وہ تردیدِ شرک و بدعت اور اشاعتِ کتاب و سنت پر زیادہ زور دیا کرتے تھے۔ اس کے بعد جب انہوں نے دہلی میں نظارۃُ المعارف القرآنیہ قائم کی، اس وقت واقعی ان کے ذہن میں دو چیزیں نمایاں تھیں، جن کا آپ نے اپنے ۱۱ رمضان المبارک کے گرامی نامہ میں ذکر فرمایا ہے۔

(۱) سیاست و حکومت و سلطنت کا تخیل زیادہ قوت کے ساتھ ان کے ذہن میں تھا،

(۲) اور مسلمانوں کی موجودہ سیاسی غلامی پر قناعت کے زہر کا تریاق اسی طریقِ

تفسیر کو قرار دیتے تھے۔

جناب والا کو یہ بھی یاد ہوگا کہ نظارۃ المعارف القرآنیہ کی کلاس میں پانچ گریجوئیٹس اور پانچ روشن خیال نوجوان عالم لیے گئے تھے۔ اسی لئے مولانا مرحوم نے سیاست وحکومت وسلطنت کے تخیل کو مدِ نظر رکھ کر ہم لوگوں کو قرآن شریف پڑھایا تھا۔

یہ عرض کرنا ضروری خیال کرتا ہوں کہ مولانا سندھی مرحوم کے قبل از ہجرت جو خیالات تھے، جن کی بنیاد خالص کتاب وسنت پر تھی، اور مسلکِ اسلاف سے نکلنا جرم عظیم سمجھتے تھے، میں فقط انہیں خیالات سے متاثر اور مستفید ہوں۔ بعد از ہجرت جواُن کے خیالات میں مذہباً یا سیاستاً تبدیلی آ گئی تھی، میں اس سے ہرگز متفق نہیں ہوا، حالانکہ وہ مجھے اپنا ہم خیال بنانے میں مصر تھے،اسی لئے وہ مجھ سے آخر دم تک ناراض رہے، اوراسی مخالفت کے باعث بہت کچھ برا بھلا کہا کرتے تھے''۔

احقر الانام احمد علی عفی عنہ ۲۳ جون ۱۹۴۶ء (ماہنامہ معارف اعظم گڑھ جون ۱۹۶۵ء)

کتاب سے ایک بات اور جو سامنے آئی ہے، وہ یہ ہے کہ حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کو مولانا سندھی کی فکر کے بارے میں کافی تشویش تھی کہ کہیں یہ فکر، طبقہ علما، اور علماء سے باہر فروغ پذیر نہ ہو، اس طرح قرآن وسنت کی سلف کی تعلیمات اوراس کی روح مجروح ہو، چنانچہ مولانا موصوف نے دیو بند مکتبہ فکر کے اس وقت کے اکابر علماء کو خطوط لکھے کہ اس فکر کے اثرات کے ازالہ کے لئے کاوش فرمائیں۔ حضرت مولانا یوسف بنوریؒ صاحب کے توجہ دلانے سے حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ کا وہ مفصل بیان سامنے آیا، جس میں آپ نے کچھ اس طرح فرمایا ہے کہ مولانا سندھی کے آخری دور کے فکر کا شیخ الہند کی فکر سے کوئی تعلق نہیں۔

اس سلسلہ میں حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ نے حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ کو جو خط لکھا

تھا، اس کا جواب موصوف نے دیا ہے، وہ خط کتاب میں شامل ہے۔ وہ ہم استفادہ کی خاطر یہاں نقل کر رہے ہیں۔

برادرِ محترم (جناب مولانا محمد یوسف بنوری) دامت مکارمہم (مجلس علمی سملک، ڈاک خانہ ریسی، ضلع سورت، گجرات) بعد سلام مسنون! خط کا جواب بہت دیر سے دے رہا ہوں، معاف کیجئے۔

جو کچھ آپ نے مولانا عبیداللہ مرحوم کے سلسلہ میں لکھا ہے، میرے نزدیک یہ مسئلہ بے حد قابلِ توجہ اور اہم ہے، نہ صرف یہ ہی بلکہ جماعتِ دیوبند میں اب بہت سی شاخیں ایسی نکل رہی ہیں، جو آزادی کی مسموم ہوا سے کم وبیش متاثر ہیں، شاید کچھ مدت کے بعد ہمارے اکابر کا مسلک ایسا ملتبس (یعنی خلط ملط) ہو جائے کہ کوشش کرنے والوں کے نزدیک بھی منقح (یعنی صاف) نہ ہو سکے۔ کئی مرتبہ اس سلسلے میں قلم اٹھانے کا خیال ہوا، لیکن کم ہمتی کے سوا کیا کہوں کہ کیا چیز مانع ہوئی۔

حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے حقائق ولطائف کو جس طرح تیز مگر زہر آلودہ چھری سے ذبح کیا جا رہا ہے، اس کا احساس بہت ہی دردناک ہے۔

خط میں زیادہ لکھنے کا موقع نہیں، انشاء اللہ اُدھر آنا ہوا تو زبانی اس پر تفصیل سے صحیح مشورہ ہو جائے گا۔ یہ کوئی جزئی چیز نہیں، ایک فتنہ ہے، جس کے آغاز کا انجام خدا جانے کہاں تک پہنچے۔ آپ کا دینی احساس اور صحیح مسلک کے لئے غیرت وجوش یقیناً مستحق تبریک وآفرین ہے۔

اللہ تعالیٰ برکت دے اور اعتدال پر قائم رکھے۔

شبیر احمد عثمانی از دیوبند، ۱۰ شوال ۱۳۶۲ ہجری مطابق ۱۹ اکتوبر ۱۹۴۳ء

کتاب میں شیخ الہند حضرت مولانا محمود الحسنؒ کے سلسلہ میں حضرت مفتی محمد شفیعؒ کا بیان کردہ یہ

نکتہ سامنے آیا ہے کہ مولانا سندھی کی طرف سے پیش ہونے والے نئے غلط فکری نکات پر حضرت شیخ الہند مولانا سندھی کو تنبیہ فرماتے رہتے تھے، ایک بار تو شیخ الہند کی ہدایت پر انہوں نے سلف سے مخالف نقط نگاہ پر مسجد میں علی الاعلان اپنی غلطی کا اعتراف اور ندامت کا اظہار کیا، اس پس منظر میں شیخ الہند کی طرف سے مولانا سندھی کی سرپرستی کرنے کی بات ایسی ہے جو کافی حیرت انگیز ہے، اس عاجز کی نظر میں شیخ الہند، مولانا سندھی کی فکر سے متفق نہ ہونے کے باوجود ان کی انقلابی شخصیت سے آزادیٔ ہند کے سلسلہ میں کافی توقعات وابستہ رکھتے تھے، اوران کی نظر میں اس مقصد کے لئے مولانا سندھی سے بڑھ کر دوسری موزون شخصیت موجود نہیں تھی۔

شیخ الہند کا موقف یہ تھا کہ اس وقت عالمِ اسلام اور خود ہندستان کا بنیادی مسئلہ انگریز سامراج سے نجات حاصل کرنا ہے۔

ہندوستان سے انگریز کی نجات کے نتیجہ میں انگریز کی کمر ٹوٹ جائے گی۔ اور یہ دوسرے ممالک کی آزادی کی نوید ثابت ہوگی۔ نیز ہمارے بیشتر مسائل کا سبب انگریز کی غلامی ہی ہے۔

آزادی کے اس بڑے ہدف کی خاطر شیخ الہند، مولانا سندھی کی فکر کی کمزوریوں کے باوجود انہیں اس مقصد کے لئے بہت زیادہ کارآمد تصور فرماتے تھے۔ یہ حقیقت ہے کہ اگر حالات ناسازگار نہ ہوتے تو مولانا سندھی، شیخ الہند کے اس ہدف کی تکمیل کے لئے فیصلہ کن کردار ادا کرتے، ریشمی رومال تحریک کے راز افشاء ہونے کی وجہ سے اس تحریک کو غیر معمولی نقصان پہنچا۔ یہ جداگانہ بحث ہے۔ جو کتاب کے اس تبصرہ سے غیر متعلق ہے۔

مولانا سندھی کی شخصیت کے حوالے سے ایک سوال، جواب طلب ہے، وہ یہ کہ جو شخصیت سندھ کی یکتائے روزگار بزرگ حضرت حافظ محمد صدیق بھرچونڈی اور ان کے دو ممتاز خلفاء مولانا تاج محمود امروٹیؒ اور حضرت دین پوریؒ اور دیوبند کے ممتاز فضلاء کی سرکردگی وسرپرستی میں رہی ہو، جس کی نشوونما ایسی متقی شخصیتوں کی صحبت میں ہوئی ہو، ان کے فکری اہداف میں سلف سے متصادم فکری ہدف کیسے شامل ہوگیا اور وہ مارکسزم سے ہمنوا فکر کی علمبردار کیسے ہوگئی؟

مذکورہ سوال کے پس منظر میں مولانا سندھی کی شخصیت کے بارے میں ہم مختصراً یہ عرض کریں گے کہ موصوف، شروع سے طبعاً انقلابی خیالات کے حامل تھے اور غیر معمولی طور پر ذہین بھی۔ مولانا سندھی کی جس دور میں نشوونما ہوئی، وہ سامراج دشمنی اور سرمایہ دار دشمنی کے نظریات اور انقلابی فکر کا دور تھا، کمیونزم اور جدید مغربی نظریات کا دور دورہ تھا، پھر برصغیر میں ایک تو جاگیرداری نظام کا تسلط تھا، دوم یہ کہ علمائے کرام میں نئے دور کے چیلنج کو سمجھ کر اس سے عہدہ برآ ہونے کا رجحان نہ ہونے کے برابر تھا، ان حالات میں مسلم امت میں متعدد ذہین مسلم نوجوان ابھرے، جنہیں جدید فکر نے مہمیز دی اور وہ مغربی سامراج کے خلاف جدوجہد کے سلسلہ میں مضطرب ہوگئے، چونکہ مغربی سامراج کے خلاف جہاد اور انقلابی جدوجہد کے کام کو اسلامی نصب العینی کام کی حیثیت سے پیش کئے بغیر اس کے حق میں مسلم معاشرے میں فضا ہموار نہیں ہوسکتی تھی، اس لئے ان ذہین شخصیتوں نے قرآن کی نئی تشریح کا کام ہاتھ میں لیا، جس سے سامراج کے خلاف جدوجہد قرآن کا ہدف بن کر سامنے آیا، مولانا سندھی اور مولانا ابوالکلام آزاد دراصل انہی ذہین شخصیتوں میں شامل تھے اور ان کے ترجمان بھی۔ یہ دونوں شخصیتیں بے داغ کردار کی مالک تھیں اور وہ قربانی وایثار کا مجسمہ بھی تھے، وقت کے چیلنج کا جواب دینے کے سلسلہ میں ان کی اس فکر میں کچھ مثبت اجزاء بھی موجود تھے، لیکن یہ شخصیتیں دراصل مسلم معاشرے کے فرسودہ جاگیردانہ اور درگاہی نظام اور روایتی مذہبی طرزِ عمل کا ردِعمل تھے (اگرچہ مولانا آزاد کی فکر میں وہ بیشتر نقائص موجود نہیں ہیں، جو مولانا سندھی کی فکر میں ہیں، تاہم مولانا آزاد کی فکر میں جہاد اور سامراج دشمنی غالب صورت میں موجود ہے۔ اور وہ دین کے نصب العین کی صورت میں سامنے آتی ہے)

بعد میں کچھ دیگر شخصیتیں بھی عالمی جدید فکری زاویوں سے شعوری یا غیر شعوری طور پر متاثر ہوکر، اسلام کی ایسی تشریح کی علمبردار بنیں، جس میں دنیاوی اقتدار اور سیاست وحکومت مقصود کی حیثیت اختیار کر گئے۔

بیسویں صدی کا بڑا المیہ یہ ہوا کہ بہت سارے ذہین افراد معاشرے کے تضادات، علمائے کرام کے فکری جمود اور ہمہ گیر جدید فکری اثرات کے زیر اثر اسلام کی جدیدیت سے ہمہ آہنگ نئی تشریح کی طرف راغب ہوئے۔ اس طرح ان ذہین افراد سے اسلام اور ملت کو فائدہ کے ساتھ بہت سے نقصانات بھی ہوئے۔ اس کی وجہ سے اپنی ذات کی فراموشی، تزکیے اور لوگوں کی آخرت بنانے کی دعوت کی قیمت پر سیاسی جدوجہد اور حکومت کی تبدیلی کا کام مقصود قرار پایا۔

ان حالات میں علامہ اقبال اور ڈاکٹر محمد رفیع الدین، یہ دونوں مسلم فلاسفر ایسے ہیں، جنہوں نے جدیدیت سے صحتمند اجزاء تو ضرور لئے، لیکن انہوں نے ان مادہ پرست نظریات کی روح میں کارفرما مقاصد کو کلی طور پر مسترد کیا اور رومی، غزالی، شاہ ولی اللہ اور سلف کی فکر کو انہوں نے حرف آخر سمجھا، اس لئے یہ دونوں فلاسفر ایک طرف اسلامی فکر کے تسلسل کو قائم رکھنے میں کامیاب ہوئے تو دوسری طرف انہوں نے دور جدید کی نظریاتی یلغار کے مقابلہ میں مؤثر کردار ادا کیا۔

دور جدید کے حالات کی سنگینی کو دیکھ کر ہم یہ عرض کرتے ہیں کہ آج بھی مذہبی طبقات میں ہر ذہین فرد، جو جدید لٹریچر پر نگاہ رکھتا ہے، وہ حالت خطرہ میں ہے، وہ جاوید غامدی جیسے جدیدیت کے شکار دانشوروں سے متاثر ہوئے بغیر رہ سکے، مشکل ہے۔ چنانچہ دینی مدارس میں جدید فکر کی نظریاتی کمزوریوں کا تجزیاتی مطالعہ وقت کی ناگزیر ضرورت ہے۔

آج مولانا سندھی کی جدیدیت سے ہمہ آہنگ فکر سے متاثر ہو کر، مذہبی طبقہ کے ہزاروں افراد بُری طرح اس فکر کی زد میں ہیں۔ یہ فکری یلغار اس قدر تیز ہے کہ محض ذاتی اصلاح اور تصوف کی ریاضتوں سے بھی ذہن کو فکری کجی سے نہیں بچایا جا سکتا، اس لئے کہ اگر شروع سے ہی جدیدیت سے ہمہ آہنگ ذہنی سانچہ بن گیا، اس کے بعد اصلاح نفس کے مجاہدے ہونے کے باوجود اس فکری سانچے کی ٹوٹ پھوٹ کا عمل شروع نہیں ہوتا، بلکہ یہ مستحکم ہی ہوتا

ہے، ذکر و فکر کے مجاہدے دل اور ذہن کی اصلاح کا ذریعہ ضرور بنتے ہیں، لیکن جب ذہن کی خاص فکری خطوط پر تشکیل ہو جاتی ہے تو اصلاح نفس کے باوجود ذہن، جدید فکری زاویوں سے دستبردار ہونے اور سلف کی فیصلہ کن فکری و علمی حیثیت کو سمجھنے اور قبول کرنے کے لئے تیار نہیں ہوتا، ذہن کی یہ عدم آمادگی نفسی خرابیوں کا نتیجہ نہیں ہوتی، بلکہ ناقص فکری تربیت کا نتیجہ ہوتی ہے، یہ بہت اہم نکتہ ہے، جو دینی و مذہبی حلقوں کے لئے از حد قابل غور ہے۔

(ماخوذ از: ماہنامہ ''بیداری'' حیدر آباد، سندھ، پاکستان، جون 2015ء، ص ۶۰ تا ۷۰)

# مولانا مفتی محمد امجد حسین صاحب

(مفتی: ادارہ غفران، راولپنڈی، پاکستان)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

حامداً و مصلیاً و مسلماً!

''مولانا عبید اللہ سندھی صاحب کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ'' مفتی محمد رضوان صاحب زاد فضلہ' کی تالیف ہے جس میں مولانا مرحوم کے انقلاب روس کے بعد کے دور کے متنازعہ نظریات اور ان نظریات کے حوالہ سے مولانا مرحوم کی متنازعہ فیہ قرار پا جانے والی شخصیت کے حوالے سے ان کے معاصر حضرات اہل علم کے مقالات و مضامین دیانت داری کے ساتھ بغیر کسی لاگ لپیٹ کے جمع کئے گئے، یہ جن حضرات کے مقالات و مضامین ہیں وہ وقت کے جہابذہ و اساطین اور جبال العلم تھے جن میں کا ایک ایک برصغیر کی علمی و دینی اور قومی بلکہ کہنا چاہئے سیاسی و ملی زندگی میں بھی بڑی قد آور شخصیت کا حامل تھا۔

یہی وجہ ہے کہ اس دور میں جب مولانا مرحوم کی متنازعہ فکر اور جارحانہ مقالات، تحریرات و خطابات سے اس برصغیر میں انارکی اور سوشلسٹ فکر پھیلنے کے خدشات پیدا ہو گئے کیونکہ

برصغیر کے نوجوان طبقہ (بشمول ہندو مسلم دونوں) میں ترقی پسند تحریکوں کے عنوان سے کمیونسٹ اور سوشلسٹ فکر مقبول عام ہو رہی تھی تو مولانا کی ذات اور آپ کے متنازعہ افکار و ارشادات ان کے لئے مذہبی عنوان سے بڑی پشتیبانی کا کام دے رہے تھے کہ مذہبِ اسلام کمیونزم اور سوشلزم کا مخالف نہیں بلکہ اس کامل مادیت و دہریت کا بھی وہ ساتھ دے سکتا ہے حتیٰ کہ اسے اپنے اندر جذب و انگیز بھی کر سکتا ہے۔

ظاہر ہے کہ یہ دین اسلام کی کھلی تحریف اور تلبیس حق بالباطل تھی اور بدقسمتی سے 1940ء کے عشرے کا ماحول، فضا اور حالات اس تحریف کو مقبول عام بنانے اور مسلم نوجوانوں میں اشتراکی نظریات اور فکر کے فروغ پانے کے لئے پوری طرح موافق و ہموار تھے، ان جبال العلم کے بھرپور مواخذے اور اپنے مقالات میں مولانا کی فکر کے تجزیہ کرنے اور آپ کے دعاوی و نظریات کے تار پود بکھیرنے سے اشتراکیت کو بزعم خود مشرف بہ اسلام کرنے کی روش اور وبا جو پھیلتی جا رہی تھی اب سکڑنے اور دبنے و سمٹنے پر مجبور ہوئی۔

90ء کے عشرے میں "تنظیم فکر ولی اللّٰہی" کے عنوان سے 40ء کے عشرے کا یہ دبا ہوا فتنہ پھر سلگنے اور ہوا دینے لگا، اور تدریجاً قدم جمانے اور پر پھیلانے لگا، اس تحریک کا یہ المیہ ہے جس کی معلوم نہیں مستقبل کا مؤرخ کیا توجیہ کرے گا کہ یہ تحریک اس وقت اشتراکیت کے پرانے مردے اکھیڑنے لگی اور مسلم نوجوان کہ جن میں ایمان و یقین کی سپرٹ محمد رسول اللہ کے دین نے پھونکی اور مسلم معاشرے سے جن کو ساری توانائیاں اور صلاحیتیں حاصل ہوئیں ان مسلم نوجوانوں کی صلاحیتوں اور ایمان و یقین کے جذبات و احساسات کو یہ اشتراکیت کے چرنوں میں پیش کرنے اور اشتراکیت کے جسد مردہ میں نئی روح پھونکنے کے لئے استعمال کرنے لگے جس اشتراکیت کو دریائے آمو کے آر پار 80ء کے عشرے میں مسلم امہ نے ہی بے دست و پا اور نیم جاں کر دیا تھا اور پوری انسانیت کو اس خونخوار ریچھ اور عفریت سے نجات دلائی تھی۔

مذکورہ تنظیم کے عزائم ودعاوی جیسے جیسے کھلتے گئے دینی وعلمی حلقوں میں ردعمل اور بے چینی پیدا کرتے گئے، جو بالآخران کے نظریات وعزائم (جو ان کے خطبات، مقالات ومطبوعات میں پھیلے ہوئے ہیں) کے تناظر میں برصغیر کے علمی مراکز واداروں کی جانب سے ان کے خلاف فتاویٰ اور تردیدی لٹریچر پر منتج ہوئے جس میں انہیں گمراہی پھیلانے اور حق سے انحراف کر کے حق وباطل میں تلبیس والتباس پیدا کرنے اور تحریف دین کرنے کا مرتکب قرار دیا گیا۔

اس بروقت اقدام سے یہ طبقہ پسپائی پر مجبور ہوا اور ''عذر گناہ بدتر از گناہ'' کے مصداق دفاعی پوزیشن اختیار کر کے اپنی مظلومیت اور جو اِن کی درست نسبتیں اور کام تھے ان کو نمایاں کر کے اپنی حقانیت کی دہائی دینے لگا، جبکہ ان کے وہ سرگرم لیڈر جو اسلام کو اشتراکی قالب میں ڈھالنے کے لئے بہت بے چین اور پیش پیش تھے وہ اپنے بلوں میں چھپ گئے۔

اب ان کے عزائم، نظریات، لیکچر وخطابات اور ملک کے طول وعرض میں تحریکی سرگرمیاں دکھانا اور شمال سے جنوب تک آنا جانا سب ہوا ہوگئے، اوران کے فکری دفاع کے لئے ان کے حاملین نسبت علماء میدان میں آگئے۔

ظاہر ہے ان کی نسبت یا علمیت سے تو کسی کو کوئی سروکار یا انکار نہ تھا بلکہ انہوں نے اپنی علمیت اور نسبت کو جو اشتراکی کوچہ گردوں کے پاس گروی رکھ لیا تھا اور اپنی فکر وتوانائیوں کو یرغمال رکھ چھوڑا تھا وہ اصل علت اور سرِ فتنہ تھی۔ ع

سخن شناس نہ ای دلبرا! خطا اینجا است

بحمد اللہ حضرت مفتی محمد رضوان صاحب دام اقبالہٗ نے اپنی کتاب میں 40ء کے عشرے میں اور پھر 90ء کے عشرے میں اور اس کے بعد اہلِ حق کی طرف سے اس باب میں جو مساعی جمیلہ ومشکورہ ہوئیں جن کی وجہ سے اس ابتلاء سے امت محفوظ ہوئی وہ سارا کام بڑے مناسب انداز میں جمع ویکجا کر دیا، اپنی طرف سے کچھ نہیں کیا، اس طرح ایک خاص تحریک اور

وہ جس قد آور شخصیت کی طرف اپنی فکر و نظریات کا استناد کرتی ہے ہر دو کے متعلق غیر جانبداری کے ساتھ مالہٗ و ما علیہ سامنے آ گیا اور تاریخی استناد کے لئے محفوظ ہو گیا، پس منظر اور پیش منظر دونوں نمایاں ہو گئے۔

یہی وجہ ہے کہ یہ کتاب منظر عام پر آتے ہی ہاتھوں ہاتھ لی گئی، اور وہ ایک چیز جس کی پیاس اور تلاش تھی یہ کتاب اس کی سیرابی کا ذریعہ بنی، ملک و بیرون ملک یکساں مقبول ہوئی، دینی و علمی حلقوں اور اداروں نے، وقت کی قد آور شخصیات اور اساطین علم نے اس کوشش و کاوش کو داد و ستائش اور قدر کی نگاہ سے دیکھا اور سراہا، اور ایک اہم علمی و تحقیقی ضرورت جس کو پورا کرنا اہل علم پر ادھار تھا اس کتاب کی صورت میں بڑی حد تک اس قرض کو چکتے دیکھا، فجزی اللہ المؤلف عنا وعن جمیع اهل العلم و اولی الفضل.

اس وقت امت مسلمہ کو بالعموم الحاد، مادیت، دہریت، اباحیت، لادینیت جیسے ایمان و اسلام شکن فتنے درپیش ہیں، قوت و طاقت کے سب اجتماعی، ریاستی و ادارہ جاتی نظامات و منظمات اور محور و سرچشمے بالعموم اہل باطل، مادیت کا کلمہ پڑھنے والوں کے ہاتھ میں ہیں۔ سیاسی، عسکری، اقتصادی، تعلیمی، ابلاغیاتی ادارے و منظمات تمدن جدید کی وہ چین اور لڑی ہیں جس نے گلوبل ویلیج کی شکل دے کر پوری دنیا کو اپنی آہنی چنگل میں جکڑ رکھا ہے۔

ابلاغیات اور رسل و رسائل کے میدان میں، فلسفہ و دانش، فکر جدید، عصری شعور اور تجدد کے نام پر مسلمان معاشروں کے متجددین جو مستشرقین کا نیا روپ اور استشراقی تحریک کا جدید ایڈیشن ہے، جو کچھ گُل کھلا رہے ہیں اس کے ڈانڈے اکثر و بیشتر الحاد و تحریف، دجل و ملمع سازی سے جا ملتے ہیں۔

آج اگر صرف اس خطۂ برصغیر پر ہی نظر ڈالیں، تو پاکستان ہو یا ہندوستان و بنگلہ دیش، یہاں عیسائی، مجوسی، ہندو وغیرہ غیر مسلموں میں نہیں خود مسلمانوں میں بہت بڑی تعداد میں سیکولر و لادین صحافی، ادیب، قلمکار، این جی اوز کے تنخواہ دار بزرجمہر اور مختلف نسلی، لسانی، علاقائی یا متجددانہ تحریکات کے بقراط و سکندر اسلام اور اسلامیت کے ایک ایک خدوخال کو کھرچ

ڈالنے، دین اسلام کے واضح احکام اور قرآن وسنت کے صریح نصوص اور چودہ سو سالہ زمانی دورانئے پر محیط اور مسلمانوں کی گذشتہ پوری ملی زندگی پر استوار وہ روشن ومبارک روایات و اقدار جو اس امت کے خیرالامم ہونے کے امتیاز وتشخص کی صورت گری کرتے ہیں اس پورے ملی سرمائے کو مولویت، دقیانوسیت، روایت پرستی، قدامت پسندی، تنگ نظری، بنیاد پرستی وغیرہ وغیرہ من گھڑت الفاظ کی آڑ لے کر اور پھبتیاں کس کر ڈائنامیٹ (Dainamait) اور ملیامیٹ کرنا چاہتے ہیں اور کر رہے ہیں۔

یہ سب کچھ پچھلے ایک طویل عرصے سے یہ مذکورہ نام نہاد مسلمان تجدد و روشن خیالی اور اسلام کے جدید لبرل ایڈیشن کے نام پر کر رہے ہیں، انڈیا کے وحیدالدین خان ہوں، پاکستان کے پرویزی، غامدی اور غامدیت زدہ منحرفین ہوں ان میں سے ہر ایک تحریف دین اور تلبیس حق بالباطل کی لنکا کا ایک سے بڑھ کر ایک باون گزا ہے، ان کی ہفوات سے کسی مسلک ومشرب کو نہیں خود نفس اسلام کی تعلیمات اور صریح احکام کو ٹھیس پہنچ رہی ہے، حاملینِ علم، وارثینِ شرع کے سینوں میں اس پر کتنی ٹیسیں اٹھتی ہیں؟ ؎

لِمِثْلِ هٰذَا يَذُوْبُ الْقَلْبُ مِنْ كَمَدٍ     اِنْ كَانَ فِي الْقَلْبِ اِيْمَانٌ وَّاِسْلَامٌ

ان پر نقد و جرح کون کرے گا، ان کے لئے کھلا میدان چھوڑنے میں کونسی مصلحتیں ہیں؟ یہ سب کچھ دھڑلّے سے ہو رہا ہے۔ اخبارات، رسائل وجرائد اور میڈیا کے ہر محاذ پر یہ طبقات دندنا رہے ہیں، لیکن ان سے علمی واستدلالی میدان میں دو دو ہاتھ کرنے والے شائد انگلیوں پر گنے جا سکیں۔

آج اہل علم، اہل دین کی عملی صورتحال یہ ہے کہ ملا کی دوڑ مسجد تک کے مصداق ان کا شعور و ادراک، ان کی قابلیت، نیز ان کی نگاہوں میں اہمیت صرف ان بعض فروعی چیزوں کی ہے جس کو ہر مسلک ومشرب والے نے اپنے تشخص وشناخت کی بنیاد بنا رکھا ہے، ان کے اس مسلک ومزاج یا ذوق ومشرب کے برخلاف کوئی چیز سامنے آتی ہے تو اس پر ان کی رگ حمیت

پھڑک اٹھتی ہے، گویا ہر منکر سے بڑا منکر ان کے مسلکی تشخص کا مجروح ہونا ہے، باقی نفس اسلام کے ساتھ، اسلام کے بنیادی واصولی تعلیمات کے ساتھ عصری اسلوب و پیرائے میں، جدیدیت کی آڑ میں، متجددین وملحدین جس طرح چاہے کھلواڑ کریں ان کی بلا سے۔

اسلام اور اس کے احکام پر غرّانے والے ساری دنیا کو اپنے شوروشین سے بھر دیں، اپنے دجل وتلبیس کی ملمع سازی سے جدید ذہن کو، نئی نسلوں کو شعوری یا غیر شعوری طور پر ذہنی ارتداد میں، الحاد میں مبتلا کر دیں، لیکن مجال کیا ہے کہ ہم ٹس سے مس ہوں "الاَّ ماشاء اللہ" یہ روشِ تو اونٹ نگل کر مچھر چھاننے کی ہے، اسی کام میں ہماری زندگیاں تمام ہو رہی ہیں۔

ایسے حالات میں حاملین دین، علمبرداران شریعت کو آج کی لبرل گمراہیوں کی اصل بنیادوں کو سمجھ کر اپنی تمام صلاحیتیں بروئے کار لا کر دجالی دور کے ان معاصر مادی والحادی فتنوں کا سامنا کرنے اور اسلام کی اصل اور خالص تعلیمات کو متجددانہ وملحدانہ تعبیرات کے گردوغبار سے منقح کر کے نمایاں واجاگر کرنے کی ضرورت ہے، جس کے لئے یہ کرنا ہوگا کہ حاملین دین اہل علم وشرع آپس کے چھوٹے موٹے اختلافات اور وہ بہت سے فروعی مباحث جن کے گھروندوں میں ہمارے بیشتر دینی طبقے وحلقے فروکش ہیں اور یہی ذیلی وضمنی شناخت و پہچان ان کا مایۂ فخر ہے اس خول سے نکلنا پڑے گا، یہ صلاحیتیں اور وسائل جو آپس کے ان فروعی خرخشوں میں صرف ہو رہی ہیں سب یکجا کر کے اور یکجا ہو کر وقت اور زمانے کے بڑے چیلنج کا سامنا کرنا ہوگا۔

رکھیو غالب مجھے اس تلخ نوائی میں معاف  آج کچھ درد میرے سینے میں سوا ہوتا ہے

---

چمن میں تلخ نوائی میری گوارہ کر  کہ کبھی زہر بھی کر دیتا ہے کارِ تریاقی

محمد امجد حسین

۲۴/ رجب المرجب/ ۱۴۳۶ھ 14/ مئی/ 2015ء بروز جمعرات

ادارہ غفران، چاہ سلطان، راولپنڈی، پاکستان

# فرائیڈے اسپیشل (میگزین) کراچی

(مبصر: ملک نواز احمد اعوان)

نام کتاب: مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ

مؤلف: مفتی محمد رضوان

صفحات: 412

ناشر: ادارہ غفران چاہ سلطان، گلی نمبر 17 راولپنڈی

فون نمبر 051-5507270

زیرِ نظر کتاب میں مفتی محمد رضوان صاحب نے مولانا عبیداللہ سندھی مرحوم کے افکار اور ان کے نظریات پر کھڑی تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ لیا ہے۔

اس میں فلسفہ اور فکر ولی اللّٰہی اور مولانا عبیداللہ سندھی مرحوم کے متعلق اہلِ علم و اہلِ افتاء کی آراء، تنظیم فکر ولی اللّٰہی کی حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی کی طرف نسبت کی حقیقت، مولانا عبیداللہ سندھی کی طرف منسوب غیر معتدل اور شاذ افکار پر کلام، مولانا سندھی اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے متعلق متعدد اکابر اور اہلِ علم و اہلِ قلم حضرات کی آراء و تحریرات اور فتاویٰ.....غرض وہ تمام لوازمہ جو مفتی محمد رضوان صاحب کی دسترس میں آیا جمع کر کے مرتب کر دیا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ اس قسم کی مؤلفات جن میں ایک ہی موضوع پر موافقانہ یا مخالفانہ تحریریں جمع کر دی جاتی ہیں تحقیق کرنے والے کے لیے بے پناہ سہولت کا باعث ہوتی ہیں۔ اس لیے ان کے مرتبین کا خصوصی شکریہ ادا کرنا چاہیے..........کتاب کے مضامین درج ذیل ہیں:

''مولانا عبیداللہ سندھی کے متعلق اکابر علماء کا موقف'' کے تحت مولانا اشرف علی تھانوی کے خیالات ''مولانا عبیداللہ سندھی اور تفسیر بالرائے'' اور مولانا تھانوی کا نادر رسالہ ''التقصیر فی التفسیر'' شاملِ کتاب ہے۔ ''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار کی شرعی حیثیت'' از مولانا حسین احمد مدنی، ''مولانا احمد علی لاہوری کا مولانا سندھی

سے اختلاف کے متعلق مکتوب''، ''مولانا سندھی کے افکار کے متعلق مولانا احمد علی لاہوری کا مؤقف'' از مولانا سید ابوالحسن علی ندوی، ''مولانا لاہوری کے مولانا سندھی سے اختلاف کی وجہ'' از ڈاکٹر ابوسلمان شاہ جہاں پوری، ''مولانا شبیر احمد عثمانی کا مؤقف''، ''مولانا مناظر احسن گیلانی اور مولانا سندھی کے درمیان فکر ونظر کے اختلاف کی نوعیت''، ''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار کا تحقیقی جائزہ'' از مولانا مناظر احسن گیلانی، ''طلوع اسلام'' ''مولانا سندھی اور شاہ ولی اللہ'' از مولانا ظفر احمد عثمانی، ''مولانا سندھی کے افکار و خیالات پر ایک نظر'' از مولانا مسعود عالم ندوی، ''فکرِ مولانا سندھی'' از مولانا عبدالماجد دریابادی''، ''شاہ ولی اللہ کی عبارتوں کا غلط استعمال'' از مبصر ہفت روزہ صدق، ''مولانا سندھی کے ''افکارِ عالیہ'' علمائے اسلام کے لیے لمحہ فکریہ'' از مولانا عبدالصمد رحمانی، ''مولانا سندھی کے متعلق مفتی محمد شفیع صاحب اور مولانا یوسف بنوری کا مؤقف'' از مولانا مفتی محمد تقی عثمانی، ''مولانا ابوالحسن علی ندوی کی رائے''، ''مولانا عبیداللہ سندھی کے علوم و افکار پر نقد و تبصرہ'' از مولانا مفتی محمد تقی عثمانی، ''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی اور مولانا عبیداللہ سندھی'' از مولانا ڈاکٹر مفتی عبدالواحد، ''مولانا عبیداللہ سندھی ایک قابلِ تحقیق شخصیت'' از مولانا ابن الحسن عباسی، ''افادات و ملفوظات امام عبیداللہ سندھی ......مرتبہ پروفیسر محمد سرور پر تبصرہ'' از جناب شکیل عثمانی، ''مولانا سندھی کی فکر کے مضمرات'' از حافظ محمد موسیٰ بھٹو، ''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی کے متعلق آراء وفتاویٰ''، ضمیمہ، خاتمہ ''سوشلزم اور اسلام'' کے عنوان سے سرمایہ دارانہ نظام، اشتراکیت اور اسلامی نظام کی وضاحت سے کیا ہے۔

مولانا سعید احمد پالن پوری استاذ دارالعلوم دیوبند نے حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کی تصنیف ''حجۃ اللہ البالغۃ'' کی اردو میں شرح غالباً پانچ جلدوں میں ''رحمۃ اللہ الواسعہ'' تحریر

کی ہے، وہ تحریر فرماتے ہیں:

''احقر نے بھی مولانا عبیداللہ سندھی کے فلسفہ کا مطالعہ کیا ہے جس کو وہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمہ اللہ کا فلسفہ قرار دیتے ہیں۔ مگر جب میں نے ''حجۃ اللہ البالغۃ'' کی شرح ''رحمۃ اللہ الواسعہ'' لکھی تو مجھے وہ باتیں ''حجۃ اللہ البالغہ'' میں کہیں نظر نہیں آئیں، یعنی مولانا سندھی نے اپنے نظریات شاہ صاحب رحمہ اللہ کے نام لگائے ہیں''۔

کتاب سفید کاغذ پر عمدہ طبع ہوئی ہے، مجلّد ہے اور سادہ لیکن رنگین سرورق سے آراستہ ہے۔

(ہفت روزہ ''فرائیڈے اسپیشل، کراچی، صفحہ 47، 48، 6 تا 12 فروری 2015، جلد نمبر 21، شمارہ نمبر 06)

## جناب احمد حاطب صدیقی صاحب

(تبصرہ نگار: روزنامہ ''جسارت'' سنڈے میگزین، کراچی)

موجودہ عالمی کشاکش کو بے خوفِ تردید اسلام اور سیکولرازم کی کشمکش کا نام دیا جاسکتا ہے۔ اس وقت عالمی سامراجی نظام کے غلبہ کی راہ میں رکاوٹ صرف اور صرف اسلامی عقاید وافکار ہی ثابت ہورہے ہیں۔ سابقہ دوصدیوں کے دوران میں دیگر تمام اقوام وملل عالمی سامراجیت کی پیش قدمیوں کے آگے ڈھیر ہوگئیں۔ مگر یہ صرف اُمت مسلمہ تھی، جس نے بحیثیت امت کبھی ان وحشی نظاموں کے آگے ہتھیار نہیں ڈالے۔ ہر دور میں بعض افراد اور بعض گروہ ایسے ضرور رہے، جن کی نظروں کو، مادّی نظریات پر اُستوار تہذیب حاضر کی چمک دمک نے خیرہ کیا۔ اُنھوں نے وحیٔ الٰہی کی نعمتِ عظمیٰ کی قدر نہ پہچانی اور اپنے احساسِ مرعوبیت کے تحت علومِ وحی کی خودساختہ مادّی تعبیرات پیش کر کے مغرب کی تقلید کرنے کی تلقین کی۔ مگر امت کے اجتماعی ضمیر نے اسلامی عقاید سے متصادم نظریات کو من حیث المجموع کبھی پذیرائی نہیں بخشی۔ ان فکری اور نظریاتی حملوں کا مقابلہ کرنے میں ہمارے علماء کا کردار بہت اہم رہا

ہے۔انھوں نے کٹھن سے کٹھن حالات میں بھی دینِ حق کا چراغ جلائے رکھا۔نتیجہ یہ کہ باطل نظریات کو ہمارے یہاں ویسی پزیرائی نہ مل سکی جیسی مغرب کی مفتوح تہذیبوں میں سرایت کر گئی ہے۔

موجودہ استعماری یلغار، اہلِ اسلام کے خلاف محض عسکری، معاشی اور سیاسی طاقت کے استعمال تک محدود نہیں ہے۔سب سے مؤثر اور طاقتور یلغار فکری یلغار ہے۔اور اس کے فروغ کے لیے دنیا بھر میں پھیلی ہوئی تمام ابلاغی طاقتیں استعمال کی جاتی ہیں۔مغربی سیکولر ازم کی نفسیات کو سمجھنے کے لیے تہذیبِ اقوامِ مغرب کا یہ پس منظر ذہن میں رکھنا ضروری ہے کہ جب تمام مغرب اور بالخصوص یورپ اپنے دورِ ظلمت (Dark ages) سے گزر رہا تھا تو ہسپانیہ اور دیگر بلاد اسلامیہ علم وفن کی چکا چوند سے جگمگا رہے تھے۔مغرب کے ذہین طلبہ نے مسلمانوں کی تحریر کردہ علمی کتب کو عربی سے اپنی اپنی زبانوں میں منتقل کیا۔لیکن کلیسا کو یہ جدید علوم اپنے عقاید سے متضاد نظر آئے۔یوں سائنس اور چرچ کے درمیان تصادم نے جنم لیا۔قید و بند، کفر کے فتووں اور سزاؤں کا مقابلہ کرنے کے بعد جب تدبر، تفکر، تعقل اور تحقق پر مشتمل علوم اوہام و مفروضات پر غالب آئے تو مغرب کی نشاۃ ثانیہ ہوئی۔مگر اس نوزائیدہ مغربی تہذیب پر ایک تو دین و مذہب سے بیزاری اور بغاوت کی چھاپ تھی، دوسرے یونانی فلسفے سے رغبت کے اثرات بھی اس پر موجود تھے جن کی صورت گری خالص بت پرستانہ، مشرکانہ اور مادّی نظریات کے زیرِ سایہ ہوئی تھی۔مسیحی پادریوں کے دیے ہوئے اوہام و رسومات سے تو شاید انھوں نے آزادی حاصل کرلی، تاہم وحی الٰہی کی رہنمائی سے محرومی کے سبب بت پرستانہ اور مشرکانہ مادّی اوہام و مزعومات سے نجات حاصل نہ کر سکے۔مذہب بیزاری اور مادّہ پرستی جدید مغربی تہذیب کی بنیاد بنی۔لہٰذا اٹھارہویں، انیسویں اور بیسویں صدی کے اکثر مغربی مفکرین کے پیش کردہ نظریات میں آپ کو یہی بنیادیں ملیں گی۔

باوجودے کہ مغرب کا انسان آج روحانی، اخلاقی، نفسیاتی اور اعصابی لحاظ سے انحطاط کے

عمیق ترین گڑھوں میں گرتا چلا جا رہا ہے، ہمارے یہاں بھی کچھ لوگ اُسی مغرب کی تقلید کے مبلغ بن کر، آج ہمیں تلقین کرتے نظر آتے ہیں کہ ہماری فلاح بھی اسی میں ہے کہ ہم اپنے عقاید سے دستبردار ہوکر، یا انھیں ثانوی و نجی حیثیت دے کر، اپنی اجتماعیت اور اپنے نظم ریاست سے اسلام کو بے دخل کر دیں اور مغربی دنیا کی طرح 'سیکولر' ہو جائیں۔

چند ہفتے قبل ممتاز محقق جناب شکیل عثمانی کے توسط سے ایک وقیع کتاب مطالعے کے لیے موصول ہوئی۔ یہ کتاب بھی 'بسلسلہ: اصلاحِ افکار' شایع کی گئی ہے۔ اس کتاب کا عنوان ہے:

''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ''

کتاب کے مؤلف مفتی محمد رضوان صاحب ہیں اور یہ کتاب 'ادارہ غفران، راولپنڈی، پاکستان' نے شایع کی ہے۔

کتاب کے مقدمے سے اس کے مقصد تالیف پر روشنی پڑتی ہے:

''آج کل وطنِ عزیز کے مختلف حصوں میں ایک جماعت تنظیم فکرِ ولیُ اللّٰہی کے نام سے کام کر رہی ہے۔ تنظیم کے سرکردہ افراد کی طرف سے وقتاً فوقتاً ایسے افکار و خیالات کا اظہار کیا جاتا رہا ہے، جوامت مسلمہ کے لیے تشویش کا باعث ہیں۔

''تنظیم فکرِ ولیُ اللّٰہی کے سرکردہ افراد اپنی تحریک کو مولانا عبیداللہ سندھی اور حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے افکار کی ترجمان قرار دیتے ہیں، اور بطور خاص مولانا سندھی کے حوالے سے کئی متنازع اور شاذ افکار کو اپنی فکر کی بنیاد بناتے ہیں، جبکہ مولانا سندھی کی نسبت سے پیش کیے گئے اس قسم کے متنازع اور شاذ افکار کی مولانا کی حیات میں اور ان کی وفات کے بعد متعدد اکابر اہل علم نے تردید کی ہے۔ ان اکابر نے بطور خاص مولانا سندھی کے ان افکار کو ناقابل قبول قرار دیا ہے، جن کا اظہار انھوں نے روس، ترکی اور حجاز میں قیام کے بعد ہندوستان پہنچنے کے بعد کیا۔ ان اکابر کی رائے میں مولانا کے بیرونِ ملک قیام کے دوران اُن کے افکار

میں غیر معمولی تغیر پیدا ہو گیا تھا‘‘۔(مقدمہ۔ص:۲۳)

مولانا عبید اللہ سندھی کی داستان بڑی دلچسپ ہے۔وہ ۱۰ مارچ ۱۸۷۲ء کو سیالکوٹ کے ایک سکھ گھرانے میں پیدا ہوئے۔وفات ۲۲ اگست ۱۹۴۴ء کو ریاست بہاول پور کے قصبے دین پور میں ہوئی۔کتاب (محولہ بالا) میں محترم شکیل عثمانی لکھتے ہیں:

’’مولانا عبید اللہ سندھی (م ۱۹۴۴ء) تحریک آزادی کے ایک رہنما اور شاہ ولی اللہ دہلوی کی فکر و دانش کے علمبردار کی حیثیت سے متعارف ہیں۔انھوں نے اپنے مقصدِ زندگی کے لیے بے مثال قربانیاں دیں۔وہ سیالکوٹ کے ایک سکھ گھرانے میں پیدا ہوئے۔سولہ برس کی عمر میں اسلام قبول کیا، گھر بار چھوڑا، دارالعلوم دیو بند میں دینی تعلیم کی تکمیل کی،اور دارالعلوم کے صدر مدرس شیخ الہند مولانا محمود حسن کے معتمد قرار پائے۔انہی کے ایماء پر کابل ہجرت کی،اور پھر وقت کے بدلتے ہوئے دھارے کے ساتھ سوویت یونین، ترکی اور حجاز میں قیام کیا۔بیرون ملک ۲۴ سالہ قیام میں انہوں نے اشتراکی روس اور جدید ترکی کو پروان چڑھتے دیکھا اور حجاز کے زمانۂ قیام میں دنیائے اسلام کے مختلف خطوں سے آنے والے مسلمانوں کا مشاہدہ کیا۔مولانا سندھی گو سیاسی کارکن تھے،مگر ان کا پس منظر ایک عالم دین کا تھا، چناں چہ انہوں نے حالاتِ زمانہ کے تناظر میں اسلامی تعلیمات کا مطالعہ جاری رکھا، اور اس سلسلے میں شاہ ولی اللہ کی علمی تعبیرات نے انہیں بہت متاثر کیا۔حجاز کے زمانۂ قیام میں، اور ۱۹۳۹ء میں ہندوستان واپس آ کر بھی فکرِ ولیُ اللّٰہی کو ان کے ہاں بنیادی اہمیت حاصل رہی‘‘

(باب:۲۱،ص:۳۵۷۔۳۵۸،’’افادات وملفوظاتِ امام عبید اللہ سندھی‘‘مرتبہ پروفیسر محمد سرور پر تبصرہ از شکیل عثمانی)

مولانا عبید اللہ سندھی ۱۹۲۲ء میں ترکی کے دورے پر تشریف لے گئے تھے۔اس سے قبل انہوں نے سات ماہ کا عرصہ ماسکو میں گزارا۔انڈین نیشنل کانگریس سے تعلق سرکاری طور پر ثابت ہونے کے سبب وہ روس کی حکومت کے ’معزز مہمان‘ رہے۔وہاں بقول خود ’اپنے

نوجوان رفیقوں کی مدد سے، انہوں نے سوشل ازم کا مطالعہ فرمایا۔حکومت نے مطالعہ کے لیے ہر قسم کی سہولتیں بہم پہنچائیں۔۱۹۲۳ء میں مولانا انقرہ پہنچے۔اس دورے کے لیے سفیر ترکیہ متعین ماسکو اور وزارتِ خارجہ روس نے اُن کی معاونت کی۔تقریباً تین برس وہ ترکی میں رہے۔قیامِ روس اور قیامِ ترکی کے دوران میں مولانا کے خیالات میں خاصی تبدیلیاں وقوع پزیر ہوئیں۔اب وہ اہل روس، ترکی کے مصطفیٰ کمال (اتاتُرک) اور اہلِ مغرب کے خیالات کو زیادہ اہمیت دینے لگے تھے۔ہندوستان واپس آکر انہوں نے اپنے ان خیالات کی اشاعت کی۔اس کے نتیجہ میں ایک ردِّعمل پیدا ہوا۔اُس دور کے اکابر علما نے ان کے افکار کو رد کیا۔زیرِ نظر کتاب میں اس موضوع پر شایع شدہ وہ تمام لوازمات یکجا کر دیے گئے ہیں جو مختلف کتب و رسائل و جرائد میں بکھرے ہوئے تھے۔۴۱۰ صفحات پر مشتمل اس کتاب کے بائیس ابواب ہیں۔جن کی تفصیل کچھ اس طرح ہے:

باب (۱) مولانا عبیداللہ سندھی اور تفسیر بالرائے۔از مولانا اشرف علی صاحب تھانوی۔ باب (۲) مولانا عبید اللہ سندھی کے افکار کی شرعی حیثیت۔ازمولانا حسین احمد مدنی۔ باب (۳) مولانا احمد علی لاہوری کا مولانا سندھی سے اختلاف کے متعلق مکتوب۔باب (۴) مولانا سندھی کے افکار کے متعلق مولانا احمد علی لاہوری کا موقف۔از مولانا سید ابوالحسن علی ندوی۔باب (۵) مولانا لاہوری کے مولانا سندھی سے اختلاف کی وجہ۔از ڈاکٹر ابوسلمان شاہ جہاں پوری۔باب (٦) مولانا شبیر احمد عثمانی کا موقف۔باب (۷) مولانا مناظر احسن گیلانی اور مولانا سندھی کے درمیان فکر و نظر کے اختلاف کی نوعیت۔ ترتیب از مؤلف۔باب (۸) مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار کا تحقیقی جائزہ۔ازمولانا مناظر احسن گیلانی۔باب (۹) ''طلوعِ اسلام'' مولانا سندھی اور شاہ ولی اللہ۔ازمولانا ظفر احمد عثمانی۔ باب (۱۰) مولانا سندھی کے افکار و خیالات۔ازمولانا سید سلیمان ندوی۔باب (۱۱) مولانا عبیداللہ سندھی اور ان کے افکار و خیالات پر ایک نظر۔ازمولانا مسعود عالم ندوی۔باب (۱۲)

''مولانا عبید اللہ سندھی'' مصنفہ پروفیسر محمد سرور کا ایک ناقدانہ جائزہ۔ از مولانا مسعود عالم ندوی۔ باب (۱۳) فکرِ مولانا سندھی۔ از مولانا عبد الماجد دریابادی۔ باب (۱۴) شاہ ولی اللہ کی عبارتوں کا غلط استعمال۔ از مبصر ہفت روزہ صدق۔ باب (۱۵) مولانا سندھی کے ''افکارِ عالیہ'' علمائے اسلام کے لیے لمحۂ فکریہ۔ از مولانا عبد الصمد رحمانی۔ باب (۱۶) مولانا سندھی کے متعلق مفتی محمد شفیع صاحب اور مولانا یوسف بنوری کا موقف۔ از مولانا مفتی محمد تقی عثمانی۔ باب (۱۷) مولانا ابوالحسن علی ندوی کی رائے۔ باب (۱۸) ''مولانا عبید اللہ سندھی کے علوم وافکار'' پر نقد وتبصرہ۔ از مولانا مفتی محمد تقی عثمانی۔ باب (۱۹) تنظیم فکرِ ولیُ اللّٰہی اور مولانا عبید اللہ سندھی۔ از مولانا ڈاکٹر مفتی عبد الواحد۔ باب (۲۰) مولانا عبید اللہ سندھی: ایک قابل تحقیق شخصیت۔ از مولانا ابن الحسن عباسی۔ باب (۲۱) ''افادات وملفوظاتِ امام عبید اللہ سندھی'' مرتبہ پروفیسر محمد سرور پر تبصرہ از شکیل عثمانی۔ باب (۲۲) مولانا سندھی کی فکر کے مضمرات۔ از حافظ محمد موسیٰ بھٹو۔

کتاب کے آخر میں ضمیمہ کے طور پر تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے متعلق آراء وفتاویٰ درج کیے گئے ہیں۔ خاتمہ کتاب کرتے ہوئے سوشلزم اور اسلام سے متعلق (علمائے کرام کی) تحریروں سے اقتباسات دیے گئے ہیں، جن میں سرمایہ دارانہ نظام، اشتراکیت اور اسلامی نظام کا تعارف پیش کیا گیا ہے۔

چوں کہ تنظیم فکرِ ولیُ اللّٰہی مولانا عبید اللہ سندھی کے ایسے افکار وخیالات کو بنیاد بنا کر نوجوانوں کی فکری وعلمی تربیت کرنے کی کوشش کر رہی ہے، جو علمائے قرآن وحدیث وفقہ کے محاکے کی رو سے قرآن وسنت سے متصادم ہیں۔ اور انھی نظریات کی بنیاد پر مولانا عبید اللہ سندھی کو نہ صرف 'امامِ انقلاب' بنا کر پیش کیا جا رہا ہے، بلکہ قرآن وسنت سے تصادُم رکھنے والے ان نظریات کو شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کے افکار سے بھی منسوب کیا جا رہا ہے، چناں چہ اس کتاب کا مطالعہ اصلاحِ افکار کے لیے ضروری ہے۔

(روزنامہ 'جسارت' سنڈے میگزین، کراچی، صفحہ 11، 01 مارچ 2015ء)

# ششماہی ''نقطہ ٔنظر''

## (انسٹی ٹیوٹ آف پالیسی اسٹڈیز، اسلام آباد)

''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ''
مفتی محمد رضوان/ ادارہ غفران، چاہ سلطان، گلی نمبر ۱۷- راول پنڈی/ ستمبر ۲۰۱۴ء/
۴۱۰ صفحات/ مجلد مع گرد پوش، قیمت درج نہیں۔

مولانا عبیداللہ سندھی (۱۸۷۲-۱۹۴۴ء) دارالعلوم دیو بند میں اپنے قیام اور حضرت شیخ الہند مولانا محمود حسن (م ۱۹۲۰ء) کے دامن سے وابستگی کے باوجود اپنی آزادانہ رائے رکھتے تھے، اور اُنہیں اِسی ''آزادروی'' کے نتیجے میں معاصر ساتھیوں کے دباؤ تلے مادرِ علمی دارالعلوم دیوبند کی فضاؤں کو چھوڑنا پڑا تھا۔ دہلی میں اُنہوں نے نظارۃُ المعارف القرآنیہ قائم کی، اور جدید تعلیم یافتہ افراد اور دینی مدارس کے فارغ التحصیل حضرات کی مختصر سی جماعت کو قرآن مجید پڑھانا شروع کیا، (واضح رہے کہ اُس وقت مطالعۂ قرآن مروجہ مذہبی درسیات کا حصہ نہ تھا)، اُن کے قرآنی استنباط اور استخراج سے بعض متدیّن بزرگوں کو شدید اختلاف تھا، مگر عامۃُ الناس، اور بالخصوص سیاسی فکر رکھنے والے مسلم زعماء میں اُن کی مساعی کو قدر کی نگاہ سے دیکھا گیا۔ ۱۹۱۵ء میں مولانا عبیداللہ سندھی کابل چلے گئے، اور پھر روس، ترکی اور ارضِ حجاز میں کم وبیش ۲۴ برس دربدر رہے، اور کہیں انہیں آرام اور چین سے وقت گزارنے کا موقع نہ ملا۔ اِس عرصے میں اُنہوں نے پہلی عالمی جنگ میں ترکی کی ہزیمت دیکھی، مغربی استعماری سازشوں کا مشاہدہ کیا، انقلابِ روس کا جائزہ لیا، اور خلافتِ عثمانیہ کے ملبے پر مصطفیٰ کمال اتاترک کے جدید سیکولر ترکی کو اُبھرتے ہوئے دیکھا، حتیٰ کہ پہلی عالمگیر جنگ سے کہیں زیادہ تباہ کن دوسری عالمگیر جنگ (اور اِس کے دوران میں جب برِ عظیم پاکستان و ہند میں آزادی کی تحریک آخری مرحلے میں داخل ہو چکی تھی) کے دوران میں ۱۹۳۹ء میں واپس ہندوستان

آئے۔ اُن کے اپنے بقول بیرونِ ہند کے زمانۂ قیام میں ان کے فکر و دانش میں بڑی تبدیلی آئی۔ اگر چہ وطن واپس آنے پر دھوم دھام سے اُن کا استقبال کیا گیا تھا، مگر جوں جوں اُنہوں نے اپنے بدلے ہوئے خیالات کا اظہار کیا، تحسینی جذبہ مبدّل بہ سرد ہونے لگا، حتیٰ کہ اُنہیں شدید تنقید و تردید کا سامنا کرنا پڑا۔

---

بیسویں صدی میں سیاسی آزادی کی تحریک نے قوم پرستانہ جذبات کو ہوا دی، اور دُنیا بھر کے حریت پسندوں کا نعرہ یہ تھا کہ ہر قوم کو آزاد رہنے کا حق حاصل ہے، اِسی طرح سرمایہ داری کے ستائے ہوئے لوگوں میں رُوس کی اشتراکیت کے بارے میں بوجوہ اچھے جذبات پیدا ہوئے، اولاً روسی اشتراکی قیادت نے پہلی عالمی جنگ کے دوران میں ان خفیہ معاہدوں سے پردہ اُٹھادیا تھا جو یورپ کی استعماری طاقتوں (بشمول سابق روس) نے خلافتِ عثمانیہ کے خلاف باہم طے کر رکھے تھے، ثانیاً اشتراکیت کے تجربے میں بعض مسلمانوں کو اسلامی مساوات اور معاشی انصاف کی جھلک دکھائی دی، اور اُن کی بے حد سادہ روی نے ان کے ذہن میں ''اشتراکیت + خدا = اسلام'' کی ریاضیاتی مساوات قائم کردی تھی۔ مولانا عبیداللہ سندھی پورے اخلاص سے قومیت پرستی اور اشتراکیت کے لیے اپنے دل میں نرم گوشہ رکھتے تھے۔ (اِس سے ہرگز یہ مراد نہیں کہ وہ کارل مارکس اور فریڈرک اینگلز، یا لینن اور ٹراٹسکی کے اشتراکی فلسفے کو عالمانہ طور پر جانتے تھے، اور اِس پر اُن کا ایمان تھا۔ نہ تو اُن کے بارے میں اُن کے مخالف اہلِ قلم کی یہ رائے ہے، اور نہ سوشلسٹ کارکن یہ بات تسلیم کرتے ہیں۔) برعظیم کی ہندو اور مسلم آبادی کو ایک قوم سمجھنے یا بنانے کے لیے اُنہیں وجودی تصوّف اور ویدانت میں قدرِ مشترک دکھائی دی، جو اُن کے خیال میں ہندوؤں اور مسلمانوں کو ''ایک قوم'' بنا دیتی ہے، نیز اُن کے غور و فکر کے مطابق اسلام کی تعلیمات نے ماضی میں وطنی و تہذیبی پس منظر کے مطابق مختلف قالب اختیار کیے ہیں، اور یہی صورت مستقبل میں رہے گی، اُنہیں حجازی اور عراقی فقہاء کی سوچ اور استنباط میں وطنیت کی بنیاد پر ہی فرق دکھائی دیتا

تھا، اور یوں برعظیم کے لیے وہ حجازی زاویۂ فقہ کے بجائے حنفیت کو ترجیح دیتے تھے۔ وطنی قوم پرستی اور حنفیت کے جواز کے لیے انھوں نے تاریخی شخصیات اور واقعات سے استشہاد کیا جو اُن کے فکر کے لیے تقویت کا سبب تھے، نیز اُن تمام افراد اور تحریکوں کو ہدفِ تنقید بنایا جو اِس راہ میں اُن کے خیال میں رکاوٹ ثابت ہوتی تھیں، اِسی ضمن میں جلال الدین اکبر کی سیاست اُن کے نزدیک درست دینی فکر کا نتیجہ تھی، مگر سیّد احمد شہید کی جاری کردہ تحریکِ جہاد و اصلاح میں علماء صادق پور کی شمولیت، اُن کے نزدیک، جہاد کی ناکامی کا باعث ثابت ہوئی۔

---

مولانا سندھی کے جو افکار و خیالات تھے، اُنھیں وہ شاہ ولی اللہ (م ۱۷۶۲ء)، شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی (م ۱۸۲۴ء) اور مولانا محمد قاسم نانوتوی (م ۱۸۸۰ء) کی تحریروں پر مبنی اور انہی کا فشردہ قرار دیتے تھے۔ اُن کے افکار و خیالات اُن کی دو چار کتابوں اور زیادہ تر مختلف اجتماعات اور نشستوں میں ان کی گفتگوؤں کے ذریعے عام ہوئے، اور کچھ اُن کی امالی کی بدولت۔ ان امالی کی ترتیب و تسوید اور تحشیہ میں مولانا نور الحق علوی (م ۱۹۵۱ء) کی مساعی بالخصوص نمایاں تھیں۔ اِس سلسلے کی پہلی قابلِ ذکر تحریر، غالباً ''امام ولی اللہ کی حکمت کا اجمالی تعارف'' تھی، جو بعض تحفظات کے ساتھ مولانا محمد منظور نعمانی (م ۱۹۹۷ء) نے ماہنامہ ''الفرقان'' (بریلی) کے ''شاہ ولی اللہ نمبر'' (بابت رمضان - ذوالحجہ ۱۳۵۹ھ/ اکتوبر- دسمبر ۱۹۴۰ء) میں شائع کی تھی۔ اِس کے بعد مولانا سندھی کی امالی پر مبنی دوسری تحریر ''شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک'' (۱۹۴۲ء) شائع ہوئی۔

آخر الذکر تحریر یا تالیف پر سیّد احمد شہید کی تحریکِ جہاد و اصلاح، اور اِس کے دورِ ثانی میں علمائے صادق پور کے کردار پر عقیدت مندانہ نقطۂ نظر رکھنے والے مولانا مسعود عالم ندوی (م ۱۹۵۴ء) نے ''استدراک و تنقیح'' کے زیرِ عنوان قلم اُٹھایا۔ مولانا مسعود عالم ندوی کی تحریر ماہنامہ ''معارف'' (اعظم گڑھ) کے چار شماروں — فروری تا مئی ۱۹۴۳ء — میں شائع ہوئی۔ ''استدراک و تنقیح'' کی اشاعت کے دوران میں مولانا سندھی نے مولانا مسعود عالم

سے خط کتابت بھی کی، اور بعض ''شبہات'' کی تصحیح کے لیے 'شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک-استدراک' کے زیرِ عنوان اپنے افکار کی وضاحت کی (''بُرہان'' - دہلی بابت مئی ۱۹۴۳ء)۔ ''شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک'' میں مولانا سندھی کے قوم پرستانہ خیالات اور شاہ ولی اللہ اور اُن کے متوسلین کے ذریعے جاری ہونے والی تحریکِ جہاد، اور اِس ضمن میں برعظیم کی اہلِ حدیث فکر زیرِ بحث آئی ہے۔— ''شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک'' میں اٹھائے گئے مباحث پر مولانا غلام رسول مہر (م ۱۹۶۴ء) نے بھی قلم اُٹھایا، مگر ان کی تحریریں بہت بعد میں سامنے آئی تھیں، اولاً ماہنامہ ''ماہِ نو'' (کراچی، بابت دسمبر ۱۹۴۹ء) میں ایک مضمون 'شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی، سیّد احمد شہید اور مولانا عبید اللہ سندھی' کی صورت میں، اور پھر مولانا مہر کی تحریروں میں جو تحریکِ اصلاح و جہاد کے بارے میں لکھی گئیں۔

مذکورۃ الصدر تحریروں یا کتابوں کے ذریعے جو ہلچل پیدا ہوئی تھی، اسے مولانا سندھی کے شاگرد پروفیسر محمد سرور (م ۱۹۸۳ء) کی تالیف ''مولانا عبیداللہ سندھی: حالاتِ زندگی، تعلیمات اور سیاسی افکار'' (لاہور: سندھ ساگر اکاڈمی، ۱۹۴۳ء) کے محتویات نے بڑھاوا دیا۔ مولانا سندھی کی مذکورۃ الصدر تحریریں اہلِ علم اور خواص کے لیے تھیں، اور اُن کا حلقہ بھی بہت محدود تھا، مگر پروفیسر محمد سرور کی کاوش عامۃُ الناس کے لیے تھی۔ مولانا مسعود عالم کے الفاظ میں:

> [یہ] کتاب مولانا کے ایک لائق شاگرد اور معتقد نے آسان زبان میں لکھی ہے، جس میں اُن کے تمام افکار یک جا اور پھیلا کر پیش کیے گئے ہیں، طرزِ بیان دلچسپ اور مؤثر ہے، واقعات تاریخی تسلسل اور افکار سلجھاؤ کے ساتھ بیان کیے گئے ہیں۔ غرض جہاں تک مولانا کے افکار و آراء کا تعلق ہے، یہ کتاب اُن کے پیش کرنے میں پوری طرح کامیاب ہے۔ (ماہنامہ ''معارف''، ستمبر ۱۹۴۴ء، ص ۱۷۳)

مولانا مسعود عالم نے افکارِ سندھی سے اپنی سابق دلچسپی کے تحت ''مولانا [سندھی] کے افکار کی تنقید اور مکمل جائزہ کے لیے بڑی فرصت اور پھیلاؤ کی ضرورت'' کو ایک طرف رکھتے ہوئے مختصر وقت میں اِس کتاب کی روشنی میں مولانا کے فکر و دانش پر بارہ صفحات میں گرفت کی۔ ''معارف'' کے جس شمارے میں مولانا مسعود عالم ندوی کا یہ ناقدانہ تبصرہ چھپا، اِس میں مولانا سندھی کی وفات کا ذکر ہے۔ ذیل میں پہلے مولانا سندھی کی وفات پر مدیر ''معارف'' کے تعزیتی تأثرات اور پھر تبصرے سے متعلق شذرہ نقل کیا جاتا ہے:

افسوس ہے کہ مولانا عبیداللہ سندھی نے ۲۳ اگست ۱۹۴۴ء کو اِس عالمِ فانی کو الوداع کہا، مرحوم نے ساری عمر اپنے خیالات کی خاطر، جن کو وہ حق سمجھتے تھے، تکالیف میں بسر کی، بلکہ یوں کہنا چاہیے کہ مدت کے بعد کوئی عالمِ دین ایسا پیدا ہوا تھا جس نے اس طرح مجاہدانہ زندگی بسر کی۔ اللہ تعالیٰ اُن کی مغفرت کرے، اور مقامِ اعلیٰ نصیب فرمائے!

اس نمبر میں ''مولانا عبیداللہ سندھی'' نام [کی] ایک کتاب پر تبصرہ شامل ہے۔ یہ مضمون کئی ماہ پہلے لکھا گیا، اور ''معارف'' میں چھپنے کو آیا، اگر اس کا تعلق مولانا کی ذات سے ہوتا، تو ہم اس کی اشاعت قطعاً روک دیتے، مگر چوں کہ ذات کے بجائے ان کے خیالات سے متعلق ہے، جو اُن کی وفات کے بعد بھی پھیلیں گے، اور پھیلائے جائیں گے، اس لیے اِس کی اشاعت کی ضرورت بہرحال باقی ہے۔ (''معارف''، ستمبر ۱۹۴۴ء، ص ۱۶۱)

مولانا سندھی کے ''شاذ'' افکار پر اِس گرفت کے باوجود وقت کا مضبوط اور فعال گروہ علمائے دیوبند خاموش رہا، اور ایک حساس صاحبِ دانش کو یہ لکھنا پڑا: ''مولانا [سندھی] مرحوم کی یہ بڑی خوش قسمتی تھی کہ اُن کا تعلق علمائے کرام کے اس طبقہ سے تھا جو اپنی گروہ بندی کی عصبیت میں حدِ کمال تک پہنچا ہوا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مولانا سب کچھ فرما گئے اور لکھوا اور

چھپوا بھی گئے، اور پھر بھی تنقید کی زبانیں بند اور تعریف کی زبانیں تر ہیں، ورنہ کہیں انہوں نے اِس طبقۂ خاص سے باہر جگہ پائی ہوتی تو ان کا استقبال سر سیّد اور علامہ مشرقی سے کچھ کم شان دار نہ ہوا ہوتا!'' (''ترجمان القرآن''، جولائی-اکتوبر ۱۹۴۴ء)

علمائے دیوبند بحیثیت مجموعی اپنی روشِ خاموشی پر قائم رہے، اور مولانا سندھی کی سیاسی خدمات اُجاگر کرتے رہے، البتہ فکری سطح پر دارالعلوم دیوبند کے فاضلین کے قائم کردہ ادارے ندوۃُ المصنفین، اور ادارے کے ترجمان ماہنامہ ''برہان'' (دہلی) کے مدیر مولانا سعید احمد اکبر آبادی (م ۱۹۸۵ء) افکارِ سندھی کی حمایت اور دفاع میں پیش پیش رہے۔ غالبًا علمائے دیوبند میں سے واحد آواز مولانا مناظر احسن گیلانی (م ۱۹۵۶ء) کی تھی، جنہوں نے مولانا اکبر آبادی سے اختلاف کرتے ہوئے اُنہیں اپنی روش میں اصلاح کرنے کا مشورہ دیا، اور اُن کے سامنے اپنا نقطۂ نظر ایک مضمون کی صورت میں رکھا۔ فروری ۱۹۴۳ء کے ایک خط میں اُنہوں نے مولانا سیّد سلیمان ندوی کو لکھا تھا:

> مولوی عبید اللہ صاحب والا مضمون ٹائپ ہو کر آ گیا ہے۔--- میں اِسے بھی شائع کرنا نہیں چاہتا۔--- جس کے لیے میں نے یہ سب کچھ کیا ہے، وہ مولوی سعید احمد اکبر آبادی ہیں جنہوں نے بلاوجہ اس شخص کی غلط نصرت کا بیڑا اُٹھایا ہے۔ میں نے اُن کو منع کیا تھا، لیکن اُنہوں نے شاید میرے تعصب پر اسے محمول کیا۔ --- (سیّد منت اللہ رحمانی، ''مکاتیب گیلانی''، مونگیر: دارالا شاعت رحمانی، ۱۹۷۲ء، صفحات ۳۲۱-۳۲۳۔— ان جملوں کے بعد مولانا گیلانی نے مولانا سندھی کے عقائد پر سخت ترین لفظوں میں نقد کیا، اور مولانا سعید احمد اکبر آبادی کے طرزِ عمل کو اپنے اوپر ''بڑی ذمہ داریاں'' لینے کے مترادف قرار دیا ہے۔)

مولانا گیلانی کی کوششِ اصلاح ناکام رہی، اور آخر اُنہوں نے مضمون کی تسوید

کے کوئی سوا دو سال بعد اسے شائع کرا دیا (۱۹۴۵ء)۔ اِس دوران میں مولانا اکبر آبادی نے مولانا مسعود عالم ندوی کے ''ناقدانہ تبصرہ'' پر تعقیب لکھی جو ماہنامہ ''برہان'' (دہلی) کے سات شماروں (اکتوبر ۱۹۴۴ء تا اپریل ۱۹۴۵ء) میں مکمل ہوئی، جسے پروفیسر محمد سرور نے اپنے ادارے — سندھ ساگر اکاڈمی - لاہور — سے اپنے پیش لفظ کے ساتھ ''مولانا عبیداللہ سندھی اور اُن کے ناقد'' کے نام سے شائع کیا۔ اِس سے چند ماہ بیشتر مولانا مسعود عالم ندوی کے دونوں تبصرے، سیّد سلیمان ندوی کے مقدمے کے ساتھ ''مولانا سندھی اور اُن کے افکار و خیالات پر ایک نظر'' (بانکی پور - پٹنہ: مکتبہ دین و دانش، بعد ۲۵ رمضان ۱۳۶۳ھ/ [ستمبر ۱۹۴۴ء]) شائع ہو چکے تھے۔

---

مذکورہ بالا صورتِ حال پر اہم پیش رفت مولانا حسین احمد مدنی (م ۱۹۵۷ء) کا ایک بیان تھا، ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اِس بیان کا ایک محرک مولانا گیلانی کا وہ مضمون بھی تھا جو اُنھوں نے اشاعت سے پہلے مولانا شبیر احمد عثمانی (م ۱۹۴۹ء) سیّد سلیمان ندوی، قاری محمد طیّب (م ۱۹۸۳ء) اور مولانا مدنی کو ارسال کیا تھا کہ وہ بھی اِسے دیکھ لیں۔

مولانا مدنی نے اپنی تحریر میں مولانا سندھی کی بے لوثی، للّٰہیت، علومِ دینیہ سے اُن کے مثالی لگاؤ، اور راہِ آزادی میں پے درپے ناکامیوں، نیز بے پناہ مشکلات برداشت کرنے پر انہیں بھرپور خراجِ تحسین پیش کیا، اور اُن کے شاذ اور جمہور مسلمانوں کے تصوراتِ دینی سے مخالف افکار کا بالوضاحت ذکر کیے بغیر مجملاً لکھا:

> وطن اور مذہب کی آزادی کے لیے اور بھی متعدد اشخاص نے مشکلات اور مصائب جھیلے ہیں، مگر مولانا عبیداللہ مرحوم کی سی مشکلات کس نے جھیلیں؟ اگر غور کیا جائے تو پہاڑ اور ذرے کا فرق پایا جائے گا۔ ان مصائبِ عظیمہ غیر متناہیہ نے، اگرچہ موت کے گھاٹ تک مولانا کو پہنچانے میں شکست کھائی اور مولانا کی سخت جانی ہی غالب رہی، تاہم وہ مولانا کے قلب اور دماغ کو متأثر کرنے میں

کامیاب ہوگئیں۔ مولانا دماغی توازن کھو بیٹھے، صبر و تحمل، حلم و بردباری، استقلال و گراں باری وغیرہ نے جواب دے دیا۔ فکر و غور اور جودتِ طبع جو کہ مولانا مرحوم کو مضامینِ عالیہ اور سیاستِ مدنیہ کی عمیق سے عمیق گہرائیوں تک پہنچانے والے تھے، وہ تقریباً کافور ہوگئے۔

بنابریں تمام اہلِ فہم وارباب قلم و علم سے پُر زور درخواست ہے کہ مولانا مرحوم کی کسی تحریر کو دیکھ کر اس وقت تک کوئی حتمی رائے قائم نہ فرمائیں، جب تک کہ اس کو اصول اور مسلّماتِ اسلامیہ، ضروریاتِ دین اور عقائد و اعمالِ اہلِ سنت والجماعت کے زریں قواعد و تالیف پر پرکھ نہ لیں، اور علیٰ ہذا القیاس مولانا کے کسی کلام کو حضرت شاہ ولی اللہ صاحب مرحوم، حضرت مولانا محمد قاسم صاحب مرحوم، حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ اور دیگر اسلاف و اکابر دیوبند کا مسلک بھی نہ سمجھیں، جب تک کہ وہ اسی کسوٹی پر اس کو کس نہ لیں۔ یہ حضراتِ اکابر جملہ عقائد و اعمال میں، خواہ وہ فروع سے تعلق رکھتے ہوں، یا اصول سے، سلف صالحین اور اُن کے اصول و قوانینِ مسلمہ اہلِ سنت والجماعت ہی کے تابع ہیں، اور اسی کی تعلیم و تلقین کرتے رہے ہیں۔

(مولانا مدنی کی یہ تحریر بار بار شائع ہوئی اور مختلف کتابوں کا حصہ بنی ہے۔ مثال کے طور پر دیکھیے: ☆عبیداللہ سندھی، ”ذاتی ڈائری“ مرتبہ عبدالقدوس قاسمی، لاہور: ادبستان، ۱۹۴۶ء، صفحات ۴۱-۵۰، ☆صوفی عبدالحمید سواتی، ”مولانا عبیداللہ سندھی کے علوم و افکار“، گوجرانوالہ: ادارہ نشر و اشاعت مدرسہ نصرۃ العلوم، ۱۹۹۰ء، صفحات ۱۳۵-۱۴۱ــــ مولانا سندھی کے بعض عقیدت مندوں نے مولانا مدنی کی جانب مذکورہ تحریر کی نسبت کے بارے میں شکوک و شبہات کا اظہار کیا ہے، مگر مولانا مدنی نے اپنی زندگی میں اس تحریر سے کبھی برأت کا اظہار نہیں کیا۔)

---

مولانا عبیداللہ سندھی کی زندگی میں اُن کے مختلف فیض یافتگاں نے تصنیف و تالیف کا سلسلہ شروع کر رکھا تھا، مگر اُن کی رحلت کے بعد اُن کی تفسیری امالی شائع ہوئیں۔ مولوی بشیر احمد لدھیانوی نے سورۃ فاتحہ، سورۃ قتال، سورۃ فتح، سورۃ مزمل و سورۃ مدثر، سورۃ العصر،

سورۃ الاخلاص اور معوذتین کی الگ الگ تفسیریں شائع کیں، مگر زیادہ اہمیت موسیٰ جار اللہ (م ۱۹۴۹ء) کی تفسیری امالی ''الہام الرحمٰن'' اور مولانا عبداللہ لغاری کی ''المقام المحمود'' کو حاصل ہوئی۔ موسیٰ جارُ اللہ ماسکو میں رہتے تھے، اور مولانا سندھی جب روس گئے تو دونوں حضرات کے درمیان تعارف ہوا، بعدازاں موسیٰ جار اللہ مکہ معظّمہ گئے، اور ایک سو پچاس دن مولانا سندھی کی خدمت میں رہ کر عربی میں املائی تقریر نقل کی (اِس کا متن محمد نور مرشد مکّی اور مولانا غلام مصطفیٰ قاسمی نے مرتب کیا، بعد میں اُردو ترجمہ بھی شائع ہوگیا۔) مولانا عبداللہ لغاری کی اُردو املائی تفسیر ''المقام المحمود'' کا پارہ عم ڈاکٹر عبدالواحد ہالے پوتہ کی تقدیم وتصحیح سے شائع ہوا۔

تفسیری امالی کے علاوہ مولانا سندھی کی دوسری امالی میں ''حجۃ اللہ البالغۃ'' کے ابتدائی ۱۷ ابواب کا ترجمہ وتشریح مولانا عبداللہ لغاری نے ضبط کیا تھا، اسے بشیر احمد لدھیانوی نے مرتب کر کے شائع کیا، مزید برآں لدھیانوی صاحب نے مولانا سندھی کے رسالہ محمودیہ (عربی وفارسی) کا حامل متن اُردو ترجمہ شائع کیا۔ مولانا غلام مصطفٰی قاسمی نے مولانا سندھی کی '' التمہید لتعریف ائمۃ التجدید'' (عربی) اپنے حواشی کے ساتھ مرتب کی، اور شائع کرائی (جام شورو: لجنۃ احیاء الادب السندی، ۱۹۷۶ء)۔ شاہ ولی اللہ کی کتابوں میں سے ''خیر الکثیر'' اور ''سطعات'' کے ترجمے شائع کیے گئے۔ اوّل الذکر ترجمہ مولانا غلام مصطفیٰ قاسمی نے مولانا سندھی سے کتاب پڑھ کر کیا تھا، اور دوسری کتاب کا ترجمہ وتشریح بشیر احمد لدھیانوی کو مولانا سندھی سے حاصل ہوا تھا۔

مذکورہ کاوشوں کے ساتھ ساتھ پروفیسر محمد سرور بھی اپنی اوّلیں کاوش ''مولانا عبیداللہ سندھی: حالاتِ زندگی، تعلیمات اور سیاسی افکار'' کے بعد سندھ ساگرا کادمی- لاہور کی جانب سے مولانا سندھی کی متفرق تحریریں ترتیب وتدوین کے ساتھ شائع کرتے رہے۔ (☆ ''ذاتی ڈائری- کابل میں سات سال'' ☆ ''خطبات ومقالات'')، مگر اُن کی دوسری

کتاب جس نے لوگوں کو چونکا دیا، اور نتیجتاً ردوقدح کا موضوع بنی، وہ ''افادات وملفوظات مولانا عبیداللہ سندھی'' (لاہور: سندھ ساگر اکیڈمی، اشاعت اوّل، ۱۹۷۲ء) تھی۔ اس کتاب پر کسی نے ''ایک وطن دوست'' کے نقاب میں روزنامہ ''نوائے وقت'' (لاہور) میں تبصرہ لکھا (۳۱ دسمبر ۱۹۷۲ء) جسے پڑھ کر صوفی عبدالحمید سواتی (م ۲۰۰۸ء) نے پہلے مولانا سندھی کی شخصیت اور افکار کی وضاحت کے لیے ایک مضمون لکھا، اور پھر اپنی معروف کاوش ''مولانا عبیداللہ سندھی کے علوم وافکار'' (گوجرانوالہ: ادارہ نشرواشاعت مدرسہ نصرۃ العلوم، ۱۹۹۰ء) مرتب کی۔ اُنہوں نے اپنی اِس کتاب میں براہِ راست ذاتی معلومات کی بنیاد پر مولانا سندھی کی امالی مرتب کرنے والوں، اور اُن کے بعض پیروکاروں کے بارے میں رائے دی ہے۔ ان کا اصولی موقف یہ ہے:

> انصاف کی بات یہ ہے کہ حضرت مولانا سندھی کے بعض افکار شاذ بھی ہیں۔ بعض مرجوع قسم کے خیالات بھی ہیں اور بعض باتیں ایسی ہیں کہ مولانا ان پر بے جا سختی بھی کرتے تھے۔ بعض باتیں مصلحت کی خاطر بھی ناگزیر خیال کرتے تھے اور بہت سی باتیں ایسی بھی ہیں جن کی نسبت ان کی طرف کرنے میں اُن کے تلامذہ نے غلطی کی ہے، اس کی ذمہ داری حضرت مولانا پر نہیں، بلکہ اُن کے ناقلین پر ہے، جنہوں نے ان باتوں کو نقل کیا ہے، اور شاید سابق ولاحق سے قطع نظر کر کے حضرت مولانا سندھی کا مطلب بھی نہیں پا سکے؛ بہر حال خیالات وافکار کا شذوذ تو ہر مجتہد اور محقق میں پایا جاتا ہے، لیکن بایں ہمہ مولانا سندھی اپنے مسلک، عقیدہ اور عمل کے لحاظ سے پکے، سچے، راسخ العقیدہ اور پُر جوش مسلمان تھے۔ (''مولانا عبیداللہ سندھی کے علوم وافکار''، ص ۱۳)

مگر صوفی صاحب نے اپنی کتاب میں شاذ ومرجوع افکار وخیالات کی نشان دہی کی ضرورت اِس لیے محسوس نہیں کی کہ وہ مولانا سندھی کا دفاع کر رہے تھے، اور اُن کے اُنہی

افکار و خیالات کو پیش کرنا چاہتے تھے جن سے وہ ''راسخ العقیدہ اور پُر جوش'' مسلمان ثابت ہوسکیں۔

''پروفیسر سرور صاحب کی خطاء'' کے زیرِ عنوان صوفی صاحب نے مولانا سندھی کے بارے میں اُن کی معروف کتابوں کی چند تعبیرات اور بیانات پر گرفت کی ہے۔ پروفیسر صاحب نے مولوی نورالدین بھیروی (م ۱۹۱۴ء) اور لاہوری احمدی رہنماؤں کے بارے میں مولانا سندھی کے مثبت خیالات بیان کیے تھے۔ صوفی صاحب نے اِس بات کی سختی سے تردید کی کہ مولوی نورالدین (جنھیں وہ مرزا غلام احمد قادیانی کے صاحبزادے کے مدمقابل لاہوری احمدیوں کا سربراہ قرار دیتے ہیں!) اور اُن کے ساتھیوں کی جانب مولانا سندھی کا ایسا مثبت اور تعریفی رویہ ہوسکتا ہے (''مولانا عبیداللہ سندھی کے علوم و افکار''، صفحات ۲۱۳-۲۱۴)، مگر اقبال شیدائی (م ۱۹۷۴ء) کے نام مولانا سندھی کے مکتوبات سے پروفیسر محمد سرور کی روایت اور بیانات کی صد فی صد تائید ہوتی ہے۔ (دیکھیے: ''مولانا عبیداللہ سندھی کے سیاسی مکتوبات''، مرتبہ محمد اسلم، لاہور: ندوۃ المصنفین، س-ن؛ ''مکاتیب مولانا عبیداللہ سندھی''، مرتبہ ابوسلمان سندھی، لاہور: المحمود اکیڈمی، [۱۹۹۴ء])

---

برعظیم کے دیوبندی حلقوں میں علماء دیوبند کے ''شان دار ماضی'' کے پرچار کے لیے جن کارناموں پر پوری تفصیل اور تسلسل کے ساتھ لکھا گیا ہے، اُن میں ''تحریک ریشمی رومال'' کو مرکزی حیثیت حاصل رہی ہے (''تحریک ریشمی رومال'' — جسے ''تحریکِ شیخ الہند'' کا نام بھی دیا گیا ہے — ایک منصوبہ تھا جو روبہ عمل آنے سے پہلے ہی ناکام ہوگیا تھا۔ برطانوی انٹیلی جنس کے نیم پڑھے لکھے مخبروں نے اِس منصوبے کے بارے میں جو رپورٹیں لکھی ہیں، اُن کے بارے میں یہ بات تو وثوق سے کہی جاسکتی ہے کہ وہ اِس منصوبے کے اصل بنانے والوں کے بارے میں تو غلط فہمیوں کا شکار تھے ہی، اور نہیں کہا جاسکتا کہ اِس منصوبے کے عام کارکنوں کے بارے میں اُن کی رپورٹیں کس حد تک درست ہیں!) اور

''تحریک ریشمی رومال'' کے چند مرکزی کرداروں میں سے ایک مولانا عبیداللہ سندھی کی ذاتِ گرامی تھی، اور یوں دیوبندی حلقوں میں مولانا سندھی کے گرد عقیدت کا ہالہ بنتا چلا گیا۔

وطنِ عزیز کے سیاسی منظرنامے میں ۱۹۶۰ء کے عشرے میں سوشلزم کا بڑا غلغلہ رہا۔ کمیونسٹ پارٹی تو خلافِ قانون تھی، مگر سوشلسٹ ذہن رکھنے والے اہلِ قلم اپنے ادب و انشاء کے ذریعے سوشلزم کا جھنڈا بلند کیے ہوئے تھے، اِس دوران میں ذوالفقار علی بھٹو مرحوم نے سوشلزم کو عامۃُ الناس کی سطح پر ''اسلامی سوشلزم'' بنا کر پیش کیا، اور عامۃُ الناس کے لیے سوشلزم میں، اِس کے نظریاتی بنیان گزاروں کی آراء و خیالات کے بالکل برعکس، ایسی کوئی بات نہ تھی کہ اِس سے بدکا جاتا۔ ۷۰-۱۹۶۹ء کے انتخابی دور میں دیوبندی ذہن کے بعض زعماء اور کارکنوں کے لیے ''سوشلسٹ'' ذوالفقار علی بھٹو کے ساتھ تعاون کرنے میں کوئی مضائقہ نہ تھا، اور دیوبندی بزرگ سوشلزم کے مسئلے پر دو متحارب کیمپوں میں بٹے رہے تھے۔

ذوالفقار علی بھٹو کے دورِ اقتدار (۱۹۷۰-۱۹۷۷ء)، اور بعد ازاں اُن کی پارٹی تین بار برسرِ اقتدار رہنے کے باوجود ''سوشلزم'' کے نام پر چند ''نمایشی'' اقدامات سے زیادہ کچھ نہ کر سکی، حتیٰ کہ ذوالفقار علی بھٹو کے لیے ماضی میں نرم گوشہ رکھنے والے دیوبندی عناصر اُن کے خلاف صفِ اوّل میں کھڑے ہو گئے۔ اِس پس منظر میں سیاسی سطح پر ''جمعیت علمائے اسلام'' کے جھنڈے تلے منظّم دیوبندی حلقۂ فکر سے دور رہ کر مولانا سعید احمد رائے پوری نے ''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی'' کا آغاز کیا، جو آج دیوبندی ذہن کے ایک محدود اور فعال طبقے میں اثر و رسوخ کی مالک ہے، اور اُن خیالات کی منادی ہے جو مولانا سندھی نے اپنی تحریروں یا املا میں پیش کیے تھے۔ وہ صوفی عبدالحمید سواتی جیسے دیوبندی علماء کی طرح ''الہام الرحمٰن'' اور ''المقام المحمود'' یا مولانا سندھی کی ڈائری (مرتبہ عبداللہ لغاری) جیسی کتابوں میں ذاتی پسند و ناپسند کی بنیاد پر فرق نہیں کرتے، بلکہ ان تحریروں کو بحیثیتِ مجموعی قبول کرتے ہیں۔

''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی'' کے بڑھتے ہوئے نفوذ و تاثیر سے پریشان دیوبندی حلقوں

میں بے چینی کا اظہار، اُن فتووں سے ہوتا ہے جو دیوبندی مدارس کے مفتی صاحبان نے جاری کیے ہیں، نیز دیوبندی مدارس کے وفاق — ''وفاق المدارس العربیہ پاکستان'' — کے اس فیصلے سے ہوتا ہے جس کے مطابق کسی ایسے مدرسے کو وفاق میں شامل نہ کیا جائے گا جو ''تنظیم فکر ولی اللّٰہی'' سے وابستہ ہے، اور وفاق میں شامل تمام مدارس اِس بات کو یقینی بنائیں گے کہ اُن کے مدرسین میں کوئی اِس تنظیم سے تعلق نہ رکھتا ہو۔

---

مذکورہ پس منظر میں دیوبندی حلقوں سے گاہے گاہے ''تنظیم فکر ولی اللّٰہی'' کے بارے میں آوازیں اُٹھتی رہی ہیں، ان آوازوں کو مفتی محمد رضوان صاحب نے ۲۰۰۲ء میں ایک پمفلٹ ''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی اور اس کا شرعی حکم'' کے نام سے پیش کیا تھا۔ اب اُنھوں نے نسبتاً وسیع تناظر میں مولانا عبیداللہ سندھی کے فکر و دانش پر عدمِ اطمینان کی حامل تحریروں کے ساتھ پمفلٹ کے مضامین کو بارِ دگر پیش کیا ہے۔ مولانا اشرف علی تھانوی (م ۱۹۴۳ء) کا رسالہ ''التقصیر فی التفسیر'' (تالیف رمضان ۱۳۴۷ھ/ ۱۹۲۹ء) تسہیل کے ساتھ پیش کیا گیا ہے، اس کی عربی و فارسی عبارات کا ترجمہ دیا گیا ہے۔ (واضح رہے کہ یہ رسالہ صرف ایک بار ہی شائع ہوا تھا۔ مفتی محمد رضوان صاحب نے تسہیل کا فریضہ تو بہت عمدگی سے انجام دیا ہے، مگر مولانا تھانوی نے جن عبارتوں کو بطور حوالہ نقل کیا ہے، اِن کی ''تخریج'' نہیں کی۔ قاری کو اگر اِن عبارتوں کے مأخذ کا علم ہو جاتا تو زیادہ مناسب تھا، اور اگر احتیاط پسند طبیعتیں بہ چشم خود پڑتال کرنا چاہتیں تو اُن کی کامل تشفی کی راہ نکل آتی۔)

---

شیخ التفسیر مولانا احمد علی لاہوری (م ۱۹۶۲ء) سندھی مکتبِ تفسیر کے ایک اہم عالم ہیں، اور مولانا سندھی کے ساتھ خاندانی اور استاد۔شاگرد کے بندھنوں میں بندھے ہوئے تھے۔ مولانا سندھی اور اُن کے درمیان فکری تفریق پر طرفین کی تحریریں پیش کی گئی ہیں، جن کی تصدیق دوسری روایات سے بھی کی گئی ہے۔

مولانا مسعود عالم ندوی کی ایک تحریر کے ضروری اجزاء اور دوسری مکمل تحریر، نیز اُن

کی تالیف ''مولانا عبیداللہ سندھی اور اُن کے افکار وخیالات پر ایک نظر'' پر سیّد سلیمان ندوی کا مقدمہ بھی نقل کیا گیا ہے۔ اسی طرح مولانا حسین احمد مدنی کی وہ تحریر بھی نقل کی گئی ہے جس کا سطورِ بالا میں ذکر کیا گیا ہے۔

مولانا مناظر احسن گیلانی کے تأثرات اور اُن کی مفصل تحریر ''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار کا تحقیقی جائزہ'' من وعن نقل کی گئی ہے، نیز اُس دور کے ہفتہ روزہ ''صدق'' (لکھنؤ) کے کالموں میں اہلِ علم — عبدالماجد دریابادی، عبدالصمد رحمانی اور ''مبصر صدق'' — کے قلم سے جو شذرات چھپے، اِن کی ایک جھلک بھی دکھائی گئی ہے۔ صوفی عبدالحمید سواتی کی تالیف پر مولانا محمد تقی عثمانی کا تبصرہ شامل کیا گیا ہے، اور ابن الحسن عباسی کی ایک تحریر بھی۔ پروفیسر محمد سرور کی تالیف ''افادات وملفوظات امام عبیداللہ سندھی'' (ناشر نے عنوان میں مصنف کے استعمال کردہ تعظیمی لقب ''مولانا'' کو ''امام'' سے بدل دیا ہے۔) پر جناب شکیل عثمانی کا وہ تبصرہ نقل کیا گیا ہے جو اولاً ''نقطۂ نظر'' (شمارہ ۲۰، بابت اپریل تا ستمبر ۲۰۰۶ء) میں شائع ہوا تھا۔

''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی'' کی مناسبت سے مفتی عبدالواحد کی ایک جامع تحریر (جو غالباً بصورت کتابچہ بھی دستیاب ہے) شامل کی گئی ہے۔ آخر میں ''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی'' کے بارے میں دیوبندی مکتبِ فکر کے چند مدارس (دارالعلوم دیوبند، جامعہ فاروقیہ-کراچی، دارالعلوم-کراچی، دارالعلوم حقانیہ - اکوڑہ خٹک، دارالعلوم تعلیم القرآن - راول پنڈی اور جامعہ اسلامیہ-راول پنڈی) کے فتاویٰ، وفاق المدارس العربیہ پاکستان کا فیصلہ، تین دیوبندی علماء (مفتی محمد تقی عثمانی، مولانا عبدالحق خاں بشیر اور قاری محمد حنیف جالندھری) کی آراء اور ایک سنسنی خیز اخباری رپورٹ بطورِ ضمیمہ نقل کی گئی ہے۔ ان کے بعد ''سوشلزم اور اسلام'' کے حوالے سے چند مختصر تحریریں یک جا کی گئی ہیں۔

---

مفتی محمد رضوان نے مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار و خیالات پر نقد و تبصرہ، اور ''تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی'' کے فکر و دانش پر دیوبندی ردِ عمل کو یک جا کر کے قارئین کو پڑھنے کا

خاصا لوازمہ فراہم کر دیا ہے، تاہم کتاب کی ورق گردانی کرتے ہوئے اُن کی احتیاط پسند اور معتدل طبیعت کا اظہار بھی ہوتا ہے کہ وہ اختلافِ نظر کے ساتھ دامنِ احتیاط کو تھامے رہے ہیں (مولانا مناظر احسن گیلانی کے مکتوب بنام مولانا سیّد سلیمان ندوی سے اُن کے ''سخت'' جملوں کو حذف کر دینا، جو اُن کے مأخذ میں موجود ہیں، اِس کا غمّاز ہے،) مگر مولانا گیلانی کی تحریروں کے حوالے سے دوسری جگہ یہ احتیاط نہیں کر سکے۔

مولانا نے دار العلوم دیوبند میں اپنے طالب علمانہ دور کی یادداشتوں میں مولانا سندھی اور اُن کے معاصر اکابر دیوبند سے اُن کے اختلاف کا ذکر کیا ہے۔ اِس ذکر میں بحیثیتِ مجموعی مولانا گیلانی کا جھکاؤ حضرت شیخ الہند کے فیصلۂ ناطق کے مطابق مولانا سندھی کی جانب نظر آتا ہے، مگر اُن یادداشتوں کا اقتباس درست ہونے کے باوجود اس تأثر سے محروم ہے جو مولانا گیلانی کی پوری تحریر سے اُبھرتا ہے۔

ان مضامین اور فتاویٰ سے ''تنظیم فکر ولی اللّٰہی'' کی تاریخ، لٹریچر اور پیش رفت پر کوئی مفصل معلومات حاصل نہیں ہوتیں۔ کیا ہی بہتر ہوتا کہ یہ معلومات بھی علمی سطح پر دستیاب ہوتیں، اور قاری کو مسلکی یا سیاسی گروہ بندی سے الگ ہو کر رائے قائم کرنے میں آسانی ہوتی۔ [1]

کتابت کی اِکا دُکا اغلاط سے قطع نظر ادارہ غفران- راول پنڈی نے کتاب معیاری انداز میں شائع کی ہے۔

(ماخوذ از: ششماہی ''نقطۂ نظر'' اکتوبر 2014ء- مارچ 2015ء، صفحہ ۵۸ تا صفحہ ۷۱)

---

[1] تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے لٹریچر پر مفصل انداز میں کئی کتب و رسائل شائع ہو چکے ہیں، مثلاً (۱) تنظیمِ فکرِ ولی اللہی کیا ہے؟ ترتیب و تحقیق مولانا عمر فاروق۔ استاذ جامعۃ الرشید کراچی، مطبوعہ: مکتبہ نقشبندیہ طارق روڈ کراچی۔ (۲) مولانا عبید اللہ سندھی اور تنظیم فکرِ ولی اللہی۔ تحقیق و تالیف مولانا حافظ عبدالحق خان بشیر نقشبندی، ناشر: حق چار اکیڈمی، مدرسہ حیات النبی، گجرات۔ (۳) تنظیمِ فکرِ ولی اللہی اور اس کی قیادت حقائق کے آئینہ میں۔ مصنف: مولانا ڈاکٹر عبدالحکیم اکبری۔
اس لئے بندہ اس موضوع پر مزید کام کی اتنی ضرورت نہیں سمجھتا، جتنی کہ دوسرے موضوعات پر کام کی ضرورت ہے۔
محمد رضوان

# پروفیسر ڈاکٹر محمد الغزالی

(سابق: پروفیسر انٹرنیشنل اسلامک یونیورسٹی، اسلام آباد)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## مولانا عبید اللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ

تالیف مفتی محمد رضوان، شائع کردہ ادارہ غفران راولپنڈی ۲۰۱۴ء، ص ص ۴۱۰

مولانا عبید اللہ سندھی (۱۸۷۲ء۔۱۹۴۴ء) ایک غیر معمولی دور کے ایک منفرد شخص تھے۔ وہ ان لوگوں میں تھے جو اپنے ماحول سے کبھی مطمئن ہو کر نہیں بیٹھے۔ خود یہ صفت ہی ایک شخص کو غیر معمولی آدمی بنا دیتی ہے کیوں کہ حاضر و موجود پر مطمئن نہ رہنا ہی انسان کو بہتری کی کوشش پر آمادہ کرتا رہتا ہے۔ پہلے تو مولانا نے اپنے آبائی سکھ مذہب کو خیر باد کہا اور اسلام کا راستہ اپنایا۔ اس راہ میں پامردی سے مشکلات برداشت کیں اپنے آبائی مذہب کو ترک کرنا آسان نہیں ہوتا۔ ایک نئی زندگی کی بنیاد ڈالنا اور ماضی سے بالکل آزاد ہو کر مستقبل کی تعمیر کرنا ایک غیر معمولی ہمت، استقامت اور صبر کا کام ہے۔ مولانا عبید اللہ سندھی ان اوصاف کی بناء پر بھی قابلِ احترام ٹھہرتے ہیں۔ لیکن آگے چل کر بھی انہوں نے زندگی کے ہر موڑ پر نئے راستے اپنے لیے بنانے کی کوشش کی۔ دارالعلوم دیوبند سے تعلیم مکمل کر کے کچھ عرصہ اس ادارہ سے وابستہ رہے، اس دوران ایک مجلّہ بھی الأنصار کے نام سے نکالتے رہے۔ پھر وہاں کے ماحول کو بھی اپنے لیے محدود سمجھ کر نکل پڑے اور قرآن کریم کے پیغام کو تعلیم یافتہ افراد میں پھیلانے کا ارادہ باندھ کر دہلی میں جا بیٹھے اور نظارۃُ المعارف القرآنیۃ کے نام سے ایک ادارہ قائم کر ڈالا۔ کچھ عرصہ بڑے جوش و خروش سے اس کام پر لگے رہے اور اپنے مخصوص ذوقِ ولی اللّٰہی کے مطابق قرآن کے پیغام کو ایک عملی انقلابی منشور کی شکل میں جدید تعلیم یافتہ افراد کے دل و دماغ میں اتارنے کی کوشش میں لگے رہے۔ جلد ہی ہندوستان

کے محکوم ماحول میں گھٹن محسوس کر کے بلادِ اسلام کا سفر اختیار کیا۔ کابل، ترکی، حجاز کے طویل اسفار میں اپنی بے چین طبیعت کی تسکین کے لیے اپنا پسندیدہ قرآنی انقلابی پیغام ان ممالک میں ان لوگوں کو سمجھاتے رہے جو ان کی باتیں سننے پر آمادہ ہوں۔ اسی تگ ودو میں روس جا پہونچے، روس جانے کا خیال شاید انہیں اس بناء پر آیا ہوگا کہ ایک طاقتور ریاست جو بظاہر ایک انقلابی نظریہ کی علمبردار بنی ہوئی ہے، ممکن ہے کہ یہ طاقتور ریاست برطانوی سامراج سے ہندوستان کی آزادی کی کوشش میں مددگار ہو۔ بہر حال اپنے اسی جذبہ کی تسکین کرتے کرتے خود مارکسزم کی نئی چکا چوند سے مرعوب ہو گئے۔ یہاں تک کہ اپنے کو کمیونسٹ مسلمان کہہ ڈالا۔ ان کو اپنی کوششوں میں کامیابی تو کیا ہوتی کہ ایک اسلام دشمن سامراج کے خلاف وہ اس سے بڑے اسلام دشمن سامراج سے مدد کے متمنی تھے۔ تمنا اور شوق کے جذبات نے ان کی نظر سے روس کی اپنی سامراجی حیثیت بھی اوجھل کیے رکھی اور روسی ریاست کے مارکسی نظریہ حیات کے اسلام سے واضح تضادات یا تو انہیں نظر نہ آسکے یا انہوں نے کسی مصلحت سے ان کو نظر انداز کرنا ہی مناسب سمجھا۔

بہر حال ان گذارشات کا مقصد مولانا عبید اللہ سندھی کی شخصیت کو صحیح تناظر میں سمجھنے کی کوشش ہے۔ کسی انسان کے خیالات کے بارے میں اس کی مجموعی شخصیت کو نظر انداز کر کے کوئی متوازن اور منصفانہ رائے نہیں قائم کی جا سکتی۔ ہر انسان کو اللہ تعالیٰ نے انفرادیت سے نوازا ہے، ہر ایک کے ساتھ اس کا معاملہ بھی الگ ہے۔ **کلھم آتیہ یوم القیامۃ فردا** ۔ کوئی شخص لوحِ جہاں پہ حرف مکرر نہیں ہے۔ کائنات کے سب سے بڑے معلّم ہادیِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کامیاب ترین نظام تربیت میں اپنے ہر شاگرد کی انفرادیت کا پورا احترام قائم رکھا تھا اور ہر فرد کی اندرونی صلاحیتوں کو اس طور پر ابھارنے میں آپ کامیاب ہوئے تھے کہ اس کی شخصیت کا خاص رنگ پھیکا نہیں پڑنے پایا، اجتماعی نظام میں سب کو پرونے کے ساتھ ساتھ ہر ایک کی انفرادی شخصیت کو مکمل طور پر پھلنے پھولنے کے

آزادانہ مواقع آپ نے فراہم فرمائے۔

اس بنیادی حقیقت کو سامنے رکھیں تو ہمارے لیے کیسے روا ہے کہ ہم ایک ہی چوکھٹہ میں ہر تصویر کو لگانے کی کوشش کریں؟ ہر فرد پر اپنا پسندیدہ پیمانہ لاگو کر کے اس کو مقبول یا مردود ٹھہرانے لگیں؟ یہ بات بھی ذہن سے کبھی اوجھل نہیں رہنی چاہیے کہ انسانوں کے افکار واعمال کا آخری اور قطعی فیصلہ ابھی ہونا ہے اور وہ اللہ تعالیٰ کی عدالت سے ہونا ہے۔ لہٰذا ہمیں افراد کے بارے میں اپنی رائے کے اظہار میں بہت محتاط رہنا چاہئے۔

ان تمہیدی کلمات کے بعد اصل موضوع کی طرف ہم آتے ہیں۔ زیر تبصرہ کتاب مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ، راولپنڈی کے ادارہ غفران کے نگران مفتی محمد رضوان صاحب کی تصنیف ہے۔ مفتی صاحب کچھ عرصہ سے ایک ماہانہ رسالہ التبلیغ کے نام سے بھی شائع کر رہے ہیں۔ جو مفید دینی مضامین پر مشتمل ہوتا ہے۔ اگرچہ فنی طور پر اس کی ترتیب وتدوین ہر شمارہ کو دیکھ کر اصلاح طلب معلوم ہوتی ہے (مثلاً جگہ جگہ حواشی کی وجہ سے قاری کو تسلسل کے ساتھ مطالعہ میں دشواری پیش آتی ہے)
اسی ادارہ سے مختلف دینی مسائل پر مفتی صاحب کی مرتب کردہ اور بھی مطبوعات شائع ہوتی رہی ہیں۔

اگرچہ اس کتاب کے عنوان سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ مصنف نے مولانا عبید اللہ سندھی کے افکار کا تحقیقی مطالعہ یا ان کے نام پر قائم تنظیم فکر ولی اللٰہی کے نظریات کا کوئی تجزیہ کیا ہے، لیکن جیسا کہ خود مصنف نے مقدمہ میں بتا دیا ہے کہ اس کتاب میں انہوں نے دراصل مولانا عبید اللہ سندھی کے ہم عصر ممتاز علماء کی ان آراء کو جمع کر دیا ہے جن میں مولانا سندھی کے قرآن کریم سے طرز استدلال اور طریقہ استنباط کا محاکمہ کیا گیا ہے، اس کے علاوہ کچھ دیگر حضرات کی تحریریں بھی انہوں نے شامل کی ہیں جن میں مولانا سندھی کے اشترا کی رجحان پر تنقید کی گئی ہے۔ لہٰذا یہ کتاب خود کوئی ''تحقیقی مطالعہ'' تو نہیں ہے مگر ''تحقیقات کا

ایک مطالعہ" ضرور ہے اور بلاشبہ ایک مفید مطالعہ ہے۔ انہوں نے یقیناً یہ قابل قدر کوشش کی ہے کہ ماضی قریب کے جلیل القدر علماء کی آراء کو بڑی محنت کر کے یکجا کر دیا اور آج کے طالب علم کو یہ بڑی سہولت فراہم کر دی کہ وہ قرآن کے بارے میں مولانا عبید اللہ سندھی کے خیالات کو یکطرفہ طور پر قبول کر لینے کے بجائے ان خیالات کو مستند علماء کرام کی آراء کی روشنی میں پرکھ سکے اور اگر ان کے استنباط کردہ افکار میں کوئی جھول ہے یا مقررہ اصولِ استنباط سے انحراف ہے تو وہ اس کے سامنے واضح ہو جائے۔ اس کے ساتھ ساتھ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے افکار کی یکطرفہ توجیہ کرتے ہوئے مولانا سندھی نے جو فکر ولی اللّٰہی کو اشترا کی لبادہ پہنانے کی کوشش کی ہے اس پر تنقیدی تبصرے اور فتوے بھی اس کتاب میں جمع کیے گئے ہیں۔ اس طرح اس موضوع پر کام کرنے والوں کو متفرق مآخذ میں سر کھپانے کی زحمت سے مصنف نے بچا لیا ہے۔ اس بناء پر مفتی محمد رضوان صاحب کی یہ تصنیف یقیناً افادیت کی حامل ہے۔

زیرِ نظر تصنیف میں دورِ حاضر کے ممتاز ترین علماء کی وہ تحریریں جمع کی گئی ہیں جن میں انہوں نے مولانا عبیداللہ سندھی کے دینی افکار پر عموماً اور قرآن کی بعض آیات کی مخصوص طرز کی تفسیر پر خصوصاً گرفت کی ہے۔ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ کے افکار کو اپنے مخصوص "انقلابی" سانچہ میں ڈھالنے کی کوشش پر اکثر علماء کرام نے مولانا عبید اللہ سندھی پر تنقید کی ہے۔ ان علماء کرام میں حکیم الأمت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ جیسی جلیل القدر شخصیت بھی شامل ہے، جن کا مولانا سندھی کے تفسیری خیالات کے موضوع پر ایک خاص رسالہ بعنوان "**التقصیر فی التفسیر**" بہت عرصہ پہلے کہیں شائع ہوا تھا اور ناپید تھا۔ مفتی محمد رضوان صاحب نے بڑی کوشش کر کے وہ رسالہ حاصل کیا اور اس کو اپنی تصنیف کی زینت بنایا۔ اس رسالہ میں مولانا اشرف علی تھانویؒ نے ایک ایک آیت کو لے کر، جس پر مولانا عبید اللہ سندھی نے **تفسیر بالرأی** کا آزادانہ استعمال کیا تھا، اصول تفسیر کی روشنی میں محققانہ کلام کیا اور واضح کیا کہ نہ صرف اصول تفسیر جن پر علماء امت کا اجماع رہا ہے، ان کی صریح خلاف ورزی

مولانا عبید اللہ سندھی سے بار بار سرزد ہوئی ہے۔ بلکہ خود عربی زبان، جس کے قواعدِ لغت صدیوں میں منقح ہو چکے ہیں، ان تأویلات کا ساتھ نہیں دیتے۔ مجموعی طور پر جو رجحان مولانا عبید اللہ سندھی کی تأویلات پر غالب نظر آتا ہے، وہ اس دور کی ایک عام ذہنی بیماری کی پیداوار ہے، وہ بیماری یہ ہے کہ جدید افکارِ مغرب جن کا دنیا میں چلن نظر آیا ان حضرات کو مرعوبیت میں مبتلا کرتا گیا۔ چوں کہ یہ حضرات اپنی ذہنی مرعوبیت کے باوجود بہر حال باحمیت اور پر جوش مسلمان بھی تھے، انہوں نے ان جدید افکار کی سند قرآن سے حاصل کرنے کی کوشش کی۔ بعض حضرات تو اس بیماری کا اس حد تک شکار ہوئے کہ انہوں نے معجزات کی بھی وہ تأویل کرنے کی سعی کر ڈالی جو مغربی ذہن کو قابل قبول ہو یا طبعی علوم کی تنگیوں میں سما سکتی ہو۔ مولانا تھانویؒ نے جن آیات کی تأویل کرنے پر مولانا سندھی کی گرفت کی اور ان کو اصول تفسیر سے متعارض ثابت کیا وہ کم وبیش اسی ذہنی رویہ کی پیداوار ہیں۔

مولانا تھانویؒ کے علاوہ اس تصنیف میں جن علماء کرام کے تنقیدی مضامین اور تبصرے شامل ہیں ان میں مولانا ظفر احمد عثمانی، مولانا مناظر احسن گیلانی، مولانا عبد الماجد دریا بادی، مولانا احمد علی لاہوری، مولانا سید سلیمان ندوی، مولانا اُبوالحسن علی ندوی، مولانا مفتی محمد شفیع اور مولانا محمد یوسف بنوری جیسے بلند پایہ علماء شامل ہیں۔

ان تمام حضرات کے ناقدانہ تبصروں کا مرکزی خیال یہی ہے کہ قرآن مجید وہ کتاب ہے جس کے الفاظ ہی نہیں معانی اور دلالتوں کی بھی حفاظت کا انتظام من جانب اللہ کیا گیا ہے اور یہ انتظام تا قیامت کیا جاتا رہے گا۔ اس کے نزول کے مقاصد، اس کے اصولِ عقائد، اس کے واضح احکام، اس کی اخلاقی ہدایات اور اس کا روحانی پیغام ایسی محکم بنیادوں پر قائم ہے کہ کسی انسانی تصرف سے اس محفوظ قلعہ کو کمزور نہیں کیا جا سکتا، چاہے یہ تصرف کسی ارادی تحریف سے کیا جائے یا نادانستہ اس کی آیات سے وہ مفہوم نکالنے کی کوشش کی جائے جو اس کو نازل کرنے والے کے مقصود کے خلاف ہو۔

مولانا عبید اللہ سندھی ایک مخلص، پر جوش مسلمان، اسلام اور مسلمانوں کے بظاہر بڑے خیر خواہ آدمی تھے جو ساری عمر اسی فکر میں پریشان رہے کہ مسلمان کیوں پستی اور زوال کا شکار ہیں اور آخر کیوں وہ اغیار کے محکوم بن کر بے کسی کی زندگی گزارنے پر مجبور ہیں۔ اس فکر نے انہیں ہمیشہ بے چین رکھا اور انہوں نے اپنی دانست میں امت کو حالتِ ادبار سے نکالنے کی ہر وہ کوشش کی جس کو انہوں نے درست سمجھا۔ یہ دھن اور یہ لگن اِن شاء اللہ، اللہ تعالیٰ کے ہاں سے ضرور اپنا اجر حاصل کرے گی، لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ ان کی ہر بات کو درست بھی سمجھا جائے اور صرف اس لیے مان لیا جائے کہ وہ ایک پر خلوص جذبہ سے بات کہہ رہے ہیں۔ واقعہ یہ ہے کہ اسلام ہم تک اسی لیے صحیح حالت میں پہنچ سکا ہے کہ علماء کرام نے ہمیشہ یہ ذمہ داری ادا کی ہے کہ امت کو تحریفات اور غلطیوں سے محفوظ رکھا جائے اور ہر شخص کی ہر بات کو قرآن وسنت کی کسوٹی پر پرکھا جائے، صحیح اور سقیم، حق اور باطل، کھوٹے اور کھرے میں تمیز کی جائے۔ علماء کرام نے اس طرح اس دین کے بنیادی سرچشموں قرآن وسنت کی بالادستی کو ہمیشہ قائم رکھا اور ہر طرح کی کج روی اور گمراہی کے دروازے بند کرتے رہے۔

علماءِ کرام نے مولانا عبید اللہ سندھی کے افکار پر جس طرح گرفت کی اور ان کی کمزوریوں کو واضح کیا اس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس پیشن گوئی کا ایک اور زندہ ثبوت فراہم ہوا ہے:

**یحمل هذا العلم من كل خلف عدوله ينفون عنه تحريف الغالين وانتحال المبطلين وتأويل الجاهلين.** اللہ بہتر جانتا ہے کہ وہ مولانا عبید اللہ سندھی کو کس زمرہ میں شمار کرے گا، ممکن ہے ان کے خلوص کو دیکھ کر ان کی لغزشوں سے درگذر کیا جائے۔ مگر یہ ضرور ہے کہ یہ امت دینِ حق اور صراط مستقیم پر علماءِ ربانیین کی ان بروقت کوششوں کے طفیل ہی قائم رہی ہے اور یہ ایک خدائی انتظام ہے جو تا قیامت جاری رہے گا۔

(ماہنامہ ''البرہان'' لاہور، ص ۵۰ تا ۵۴، جلد ۱۹ شمارہ ۹، ستمبر 2015ء)

# ڈاکٹر انوار احمد بگوی صاحب

(میڈیکل سپرنٹنڈنٹ منصورہ ٹیچنگ ہسپتال لاہور
و پرنسپل منصورہ انسٹی ٹیوٹ آف پیرامیڈیکل سائنسز لاہور)

## مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار

ستمبر 2015ء کے البرہان میں پروفیسر ڈاکٹر محمد الغزالی ادارہ تحقیقات اسلامی اسلام آباد کا حاصلِ مطالعہ نظر سے گزرا۔ پروفیسر صاحب نے مفتی محمد رضوان کی تالیف ''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ'' کا جائزہ کم لیا البتہ سرسری تذکرہ زیادہ کیا ہے۔ مولانا سندھی سیالکوٹ کے ایک سکھ گھرانے میں پیدا ہوئے۔ ابتدائی سکولی تعلیم جام پور ضلع ڈیرہ غازی خان میں اپنے ماموں کے زیرِ نگرانی حاصل کی۔ اسی عمر میں وہ اسلام سے شناسا ہوئے اور فطری رغبت اور اللہ کی رحمت سے بتدریج اُس کے دامن میں سمٹتے آئے۔ سیالکوٹ لوٹ کر بعض مسلمان علماء کی پنجابی اور اُردو تحریروں سے متاثر ہوئے۔ اُن میں حافظ محمد لکھویؒ کی پنجابی زبان میں ''احوال الآخرۃ'' مولانا عبیداللہؒ کی ''تحفۃ الہند'' اور شاہ اسماعیل شہیدؒ (م 1831ء) کی ''تقویۃ الایمان'' شامل ہیں۔ اسلام قبول کرنے کا عام اعلان کرتے ہی خاندان کے لوگ اُن کے درپے ہوگئے۔ مولانا وہاں سے سندھ میں بھر چونڈی شریف کی خانقاہ پر چلے گئے اور حافظ محمد صدیق صاحب سے دینی اور روحانی تربیت حاصل کی۔ آخر میں دیوبند جا کر دار العلوم کے آخری درجہ میں داخل ہوگئے۔ آپ کے اساتذہ میں مولانا رشید احمد گنگوہیؒ (م 1905ء) مولانا عبدالکریمؒ اور محدث سید نذیر حسین دہلویؒ (م 1902) اور شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ (م 1920ء) شامل ہیں۔ فارغ ہوکر سندھ لوٹے اور اپنا حلقہ دعوت و تدریس قائم کر دیا۔

ہندوستان میں تحریک آزادی کے ساتھ عالم اسلام کے تنزل اور ادبار کے بارے میں عام فضا

متاثر تھی جس کی ایک وجہ ممتاز عالم اور مفکر جمال الدین افغانیؒ (م 1898ء) کی علمی اور قلمی جدوجہد کے اثرات تھے۔ مولانا عبیداللہ سندھ کو چھوڑ کر مولانا محمود حسن کے ارشاد پر 1915ء میں کابل سدھارے اور وہاں ہم خیال افغان امراء کے تعاون سے ایک کانگریس تشکیل دی۔ داخلی جوڑ توڑ سے مقامی حالات ناموافق ہوئے تو مولانا آزادی اور اتحاد کے لئے تعاون کی تلاش میں پہلے اشتراکی روس گئے، وہاں سے ترکی آئے اور آخر میں حرمین جا پہنچے۔ اس قیام کے دوران وہاں پر مقیم ہندی اور عرب علماء سے استفادہ کیا۔ ترکی اور حرمین سے نکلنے کی ایک وجہ غالباً مولانا سندھی کے متفرد خیالات اور عام روش سے ہٹ کر اظہار خیال بھی تھا۔

1940ء کے لگ بھگ وہ ہندوستان لوٹے اور اپنی فہم کے مطابق تفہیم قرآن، انقلاب اور اصلاح کا کام شروع کیا۔ اس دور میں مولانا سندھی کے مختلف شہروں، اداروں اور تحریکوں کے لوگوں سے ملنے کا تذکرہ ملتا ہے۔ مولانا امین احسن اصلاحیؒ کی روایت کے مطابق وہ مولانا سندھی سے تب ملے جب وہ اعظم گڑھ میں مولانا حمیدالدین فراہیؒ سے ملنے تشریف لائے۔ تب مولانا اصلاحی وہاں زیرِ تعلیم تھے۔ مولانا سندھی نے مولانا فراہیؒ کے پاس کئی مہینے قیام کیا۔ مولانا فراہی سے تفسیر پڑھی اور اُن کے ساتھ قرآن حکیم کے متعلق متفرق مسائل پر اُن کی بحثیں رہیں۔ بعض اشکالات پر انہوں نے مولانا فراہیؒ سے رہنمائی حاصل کی۔ مولانا اصلاحیؒ کے بقول مولانا سندھی کی باتیں اپنے جوش اور اظہار کے سبب ضرور توجہ لیتی تھیں، لیکن اُن میں گہرائی اور توازن مفقود تھا۔ قرآن حکیم کے بارے میں اُن کے خیالات سے دائرہ حمیدیہ میں کوئی متاثر نہیں ہوسکا۔

یہ درست ہے کہ مولانا سر سے ننگے رہتے تھے اور سگریٹ بے تکان پیتے تھے۔ اُن کا رہن سہن سادہ تھا۔

اُس میں کوئی شک نہیں کہ مولانا سندھی اپنے عہد کی ایک بے چین روح تھے۔ وہ ذہین وطباع

اور پروگریسو شخصیت تھے۔ قرآن کو کتابِ انقلاب قرار دیتے تھے۔ ایسا انقلاب جو وہ روس کے کسانوں، دہقانوں اور مزدوروں میں برپا دیکھ چکے تھے۔ وہ عالم اسلام کی سربلندی اور آزادی کے متلاشی تھے۔ انھوں نے اپنے افکار اور پروگرام کے لئے واقعی قرآن کو اساس بنایا جو دورۂ حدیث اور تکرارِ فقہ کے عادی وقت کے علماء کے لئے ایک بالکل نئ چیز تھی۔ ماضی بعید اور درآں زمانہ قرآن کی ایسی جامع اور ہمہ گیر حیثیت کو یا اس کے ایسے کلیدی پہلو کو کسی نے کبھی سوچا بھی نہ تھا۔ مولانا ابوالکلام آزادؒ، علامہ محمد اقبالؒ، مولانا مودودیؒ اور علامہ مشرقی مرحوم نے بعد میں اس طرف اپنے افکار کا رخ موڑا۔ مولانا سندھی نے قرآن حکیم کو اسلامی نظام یا اسلامی انقلاب کا دستور قرار دیا۔ چند سورتوں کی تفسیر کے علاوہ انہوں نے ابلاغ کے لئے تقریر و تحریر کا سہارا لیا۔ مولانا سندھی کے فلسفۂ انقلاب میں تعبیر کی یہ غلطی ہوئی کہ قرآن کا پیغام بطور ہدایت و نجات اور اُس کی تعلیمات برائے تشکیل و تعمیر فرد ثانوی اُمور قرار پائے اور ووٹ یا نعرہ انقلاب ہی اسلامی اقتدار کی منزل طے ہوا۔ اس تعبیر میں مولانا سندھی اشتراکی نظام اور شاید مغرب سے بہت متاثر ہوئے۔

اسلام کی سیاسی بنیادوں میں ایسا انقلاب یا اقتدار کوئی معنیٰ نہیں رکھتا جو روس کے اشتراکی انقلاب سے لگاؤ کھاتا ہو یا مغرب یعنی یورپ و امریکہ کی سرمایہ پرستی اور جمہور کے ووٹوں کی کوکھ سے جنم لیتا ہو۔ قرآن ریاست کے قیام سے پہلے صالح فرد کی تعمیر اور متوازن معاشرہ کی تشکیل پر زور دیتا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ ہمارے مذہبی قلمکاروں نے بڑی شدومد سے دو اجنبی لفظوں کو مستعار لیا ہے جنہوں نے دین کا فہم ہی بدل کر رکھ دیا ہے۔ اُن میں سے ایک لفظ انقلاب ہے اور دوسرا لفظ عشق۔ پہلا مغرب سے آیا ہے اور دوسرا لفظ قریبی مغرب یعنی ایران سے۔ اسلام اور قرآن کی تعلیمات، سیرت النبی ﷺ اور اسوہ صحابہؓ میں یہ دو لفظ کہیں موجود نہیں ہیں۔ اس لئے یہ الفاظ آج تک کسی معقول مفہوم میں استعمال نہیں ہوئے۔ ظاہر ہے جب کہیں یہ اجنبی (Allen) لفظ استعمال ہوں گے تو اُن کے ساتھ وہ تمام لوازم قبول

کرنا ہوں گے جن کا مظاہرہ اوکاڑہ کے حلقہ NA-144 کے حالیہ انتخاب میں اور پاک پتن کے کئی سو یں عرس میں ہوتا ہے۔

یہ بات محلِ نظر کہ مولانا سندھی کے افکار پر اُن کے معاصر علماء کی مخالفت نبی مکرم ﷺ کی پیش گوئی کا زندہ ثبوت ہے! مولانا سندھی بنیادی طور پر قرآن کے طالب علم اور عالم اسلام خصوصاً مسلمانوں میں Statusquo کے شدید ناقد اور جمود کے سخت مخالف تھے۔ وہ مذہبی مدارس کے قدیم نصاب اور فرسودہ طریق تدریس میں اصلاح اور تبدیلیوں کے قائل تھے۔ مولانا فراہی جہاں قرآن حکیم کو مسلمانوں کی عام تعلیم و تربیت اور اُن کی زندگیوں میں کلیدی اہمیت دینا چاہتے تھے وہاں علماء کی تدریس اور اُن کی تربیت میں قرآن کو شاہ کلید قرار دیتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ مولانا فراہیؒ نے جامعہ عثمانیہ حیدرآباد کی پروفیسری کو خیر باد کہا۔ علامہ شبلی نعمانیؒ کے دارالمصنفین اور ندوۃ العلماء کی رفاقت سے معذرت کی اور سرائے میر ضلع اعظم گڑھ کے ایک گمنام قصبے میں مدرسۃ الاصلاح جیسا ادارہ قائم کیا۔ اس مدرسے کا نصاب مولانا نے خود بنایا۔ مدرسہ کے اُستاد تیار کئے اور تدریس کے لئے منتخب کتابوں کے ساتھ اپنے طلبہ کے لئے اسباق النحو جیسی شاندار گرامر کی کتاب تالیف کی۔ مولانا امین احسن اصلاحی معروف تفسیر ''تدبر قرآن'' کے مولف، اسی دائرہ حمیدیہ کے فاضل اور علامہ فراہی کے فکر کے امین ہیں۔ جدید درسی نصاب کی بات مولانا سندھی نے قرآنی علوم کے عظیم طالب علم مولانا فراہی سے اُن کے مدرسے میں ڈسکس کی تھی جہاں وہ قیام پذیر تھے۔ عام علماء نے مولانا سندھی کی ایسی باتوں پر تب غور کیا تھا اور نہ اب ہی اُن پر کھلے ذہن کے ساتھ غور و فکر کرنے پر آمادہ ہیں۔ اس چشم پوشی اور ''میں نہ مانوں'' کا خمیازہ مولوی کی اکابر پرستی اور کم ہمتی کے سبب مسلمان معاشرہ ہر جگہ بھگت رہا ہے۔ داخلی طور پر انحطاط، مداہنت اور بد عملی میں اور خارجی لحاظ سے مغرب اور عام دنیا کو دین خالص کی موثر دعوت دینے میں ناکامی سے۔

مولانا ظہور احمد بگویؒ (م1945ء) مولانا صاحبزادہ عبدالعزیز بگویؒ (م1908ء) کے سب سے چھوٹے بیٹے تھے۔ جو بھیرہ میں پیدا ہوئے۔ دین کا صحیح فہم رکھنے والے، اسلام کی حمیت اور عصبیت سے بہرہ ور، زیرک اور جرأت مند۔ 1920/25ء میں رسالہ شمس الاسلام کا اجراء کیا۔ 1929ء میں ایک غیر گروہی، غیر فرقہ وارانہ تنظیم 'حزب الانصار' کی بنیاد رکھی، جس کا مقصد اسلام کی اشاعت، مسلمانوں کی تعلیم و تربیت، اصلاح معاشرہ اور دین کا دفاع تھا۔ دارالعلوم عزیزیہ جو 1862ء سے جاری تھا اُسے توسیع دی۔ مولانا بگوی نے مذاہب وفرقِ باطلہ کے خلاف تنہا جس پامردی اور جانفشانی سے تحریر، تقریر اور تنظیم سے جہاد کیا وہ درجہ فضیلت برصغیر کے کئی نامور اشخاص اور پرانے اداروں کو نصیب نہ ہوسکا۔ وہ دین کا کام کرنے والے ہر مسلمان کے ساتھ تھے، ان کا مدرسہ، سٹیج اور رسالہ مسلمانوں کے تمام گروہوں اور جماعتوں کے لئے کشادہ تھے۔ اسلام پر جب وہ کسی طرف سے دراندازی یا زبان درازی دیکھتے تو سیف بے نیام ہوجاتے تھے۔

1936ء میں مولانا بگوی اپنے دوسرے سفرِ حج کے دوران مولانا سندھی سے مکہ مکرمہ میں مل چکے تھے۔ وہ مولانا سندھی کے اوصاف اور اُن کی خدمات کے مداح تھے لیکن اُن کی مشکوک باتوں کو کیسے گوارہ کرسکتے تھے۔ چنانچہ مولانا بگوی نے اپنے ایک مختصر نوٹ میں مولانا عبیداللہ سندھی کا جائزہ لیا ہے۔ اس تحریر میں مولانا سندھی کے مخصوص افکار و نظریات کا ذکر تو نہیں ہے تاہم اُن کے بارے میں ایک عمومی تاثر دیا گیا ہے۔ درجِ ذیل تحریر ''سندھی فتنہ'' کے عنوان سے ماہنامہ شمس الاسلام بھیرہ شمارہ اگست ستمبر (1939ء) ''صفحہ (ش) جلد 10 شمارہ 9-8 موسومہ ''صور اسرافیل نمبر'' میں مدیر کے نام سے شائع ہوئی ہے۔ اس کے مطالعے سے مولانا سندھی کی شخصیت پر مزید روشنی پڑتی ہے۔

## سندھی فتنہ

اخبارات میں مولانا عبیداللہ صاحب سندھی کے تازہ ''ملفوظات'' شائع ہوتے رہتے ہیں۔

طلوعِ اسلام، شحنۂ شریعت اور ضیاء الاسلام و دیگر جرائد نمبر ''برصغیر کے سنجیدہ علمی رسائل'' نے مولانا سندھی کے بیانات پر کافی لے دے کی ہے۔ مولانا چاہتے ہیں کہ ہندوستان کے مسلمان فرنگی تہذیب، فرنگی طرز تحریر اور فرنگی لباس اختیار کریں۔ مولانا کے دماغ میں یورپ کے سفر کے بعد یہ بات جاگزین ہو چکی ہے کہ اسلام اور مسلمانوں کی آزادی اور ترقی کے لئے فرنگی تمدن کا اختیار کرنا ضروری ہے یعنی جسمانی غلامی کے بعد اب یورپ کی ذہنی غلامی بھی قبول کر لی جائے۔ مولانا کے ان خیالات کو پڑھ کر ہمارے بعض احباب کی رائے ہے کہ ایک دوسرا مشرقی ''مراد خاکسار تحریک کے بانی علامہ عنایت اللہ مشرقی ہیں'' ہندوستان میں نمودار ہوا ہے جو مسلمانوں کو فرنگی کے آستانہ پر سر جھکانے کی تلقین کر رہا ہے مگر مجھے اپنے احباب کی رائے سے اتفاق نہیں ہے۔ مولانا کی عمر 72 سال سے زائد ہو چکی ہے۔ 1936ء میں بمقام مکہ مکرمہ اُن کی خدمت میں حاضر ہونے کا موقع ملا تھا۔ اُس وقت بھی میں نے یہی رائے قائم کی تھی کہ مولانا کا دماغ حوادث دہر کا مقابلہ نہیں کر سکا اور اس میں اختلال عظیم واقع ہو چکا ہے۔ کسی زمانہ میں مولانا کی قرآن دانی، تدبر و سیاست کا شہرہ تمام دنیا میں پھیل چکا تھا، مگر اب مولانا کا وجود آثار قدیمہ کی حیثیت اختیار کر چکا ہے لہٰذا مراق زدہ اور مالی خولیا کے مریض اور فاتر العقل بزرگ کو اپنے مجذوبانہ کلمات کے لئے معذور قرار دینا چاہئے۔ اس میں جمعیت علماء ہند کے اکابر اور علمائے بنگالی کی فہم و فراست پر تعجب ہے کہ وہ مولانا کی گذشتہ اسلامی خدمات کی بنا پر انہیں اپنے جلسوں کی صدارتیں پیش کر کے ایک نئے فتنہ کو ہوا دے رہے ہیں حالانکہ مولانا کی حقیقی خیر خواہی اس میں ہے کہ دماغ کے بہترین معالجوں کو جمع کر کے اُن کی صحت کا جائزہ لیا جائے اور کچھ عرصہ اُنہیں صحت بخش ادارہ میں رکھ کر اپنے دماغ کا علاج اور مکمل آرام کرنے کا موقع بہم پہنچایا جائے (مدیر)

(ماہنامہ ''البُرہان'' لاہور، اکتوبر 2015ء)

# جناب سلطان محمد فاتح صاحب

## (تبصرہ نگار: روزنامہ ''جنگ'' سنڈے میگزین، کراچی)

''مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ'' پر تبصرہ۔

یہ کتاب جیسا کہ عنوان سے ظاہر ہے، برصغیر کی سیاست اور جدوجہدِ آزادی بالخصوص تحریک ریشمی رومال کے حوالے سے شہرت پانے والے مولانا عبیداللہ سندھی کے مذہبی افکار اور تنظیم فکرِ ولی اللّٰہی کے نظریات کے تحقیقی جائزے پر مشتمل ہے۔اس میں کوئی شبہ نہیں کہ برصغیر میں سیاسی جدوجہد اور جہادِ آزادی کی تحریک میں مولانا عبیداللہ سندھی کا کردار اس خطے کی سیاسی تحریک کا ایک بنیادی حوالہ ہے۔اُن کے سیاسی نظریے اور مذہبی افکار پر آغاز ہی سے بحث جاری ہے، چناں چہ یہ ایک حقیقت ہے کہ مولانا سندھی کے افکار کی ان کی زندگی اور وفات کے بعد متعدد اکابر، علماء اور مستند علمی شخصیات نے تردید اور بھرپور تنقید کی۔ دوسری جانب مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار و نظریات سے وابستہ اور ان کا عقیدت مند طبقہ اُن افکار و نظریات کا حامی نظر آتا اور اُن کا بھرپور دفاع کرتے ہوئے انہیں امام انقلاب قرار دے کر اُن کے افکار و نظریات کی تبلیغ و تشہیر کو ضروری قرار دیتا ہے،اس کے ساتھ ساتھ وہ ان افکار و خیالات کی نسبت برصغیر کی عظیم علمی شخصیت حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کی جانب بھی کرتا ہے، پیش نظر کتاب میں فلسفہ و فکر ولی اللّٰہی ، مولانا عبیداللہ سندھی کے متعلق اہل علم و اہلِ افتاء کی آراء و تنظیم فکر ولی اللّٰہی کی حضرت شاہ ولی اللہ کی طرف نسبت کی حقیقت، مولانا عبیداللہ سندھی سے منسوب غیر معتدل و شاذ افکار پر کلام، مولانا سندھی اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے متعلق اکابر اہلِ علم و اہلِ قلم حضرات کی آراء، تحریریں اور فتاویٰ شامل ہیں۔ کتاب کے اہم موضوعات حسبِ ذیل ہیں، مولانا عبیداللہ سندھی کے متعلق اکابرِ علماء کا موقف، مولانا عبیداللہ سندھی اور تفسیر بالرائے، مولانا سندھی کے افکار کی شرعی حیثیت، علوم و افکار پر نقد و

تبصرہ، تنظیم فکر ولی اللہی کے متعلق علماء کی آراء وفتاویٰ کتاب میں مولانا سندھی کے افکار و نظریات کے تحقیقی وتنقیدی جائزے میں جن اکابر علماء و محققین کی آراء سے استفادہ کیا گیا ہے ان میں مولانا اشرف علی تھانوی، مولاحسین احمد مدنی، مولانا سید ابوالحسن علی ندوی، علامہ شبیر احمد عثمانی، مولانا مناظر احسن گیلانی، مولانا ظفر احمد عثمانی، علامہ سید سلیمان ندوی، مولانا مسعود عالم ندوی، مولانا عبدالماجد دریابادی، مولانا مفتی محمد شفیع، مولانا محمد یوسف بنوری، مولانا مفتی محمد تقی عثمانی، مولانا ابن الحسن عباسی، حافظ محمد موسیٰ اور معروف دینی مدارس کے دارالافتاء سے وابستہ مفتیان کرام کے فتاویٰ شامل ہیں۔ بنیادی طور پر یہ کتاب، مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار ونظریات اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کے تحقیقی وتنقیدی جائزے پر مشتمل ایک علمی کاوش ہے جس میں کتاب کے مؤلف، مفتی محمد رضوان نے مذکورہ موضوع پر قدیم و جدید ماخذ و مراجع سے بھرپور استفادے کے بعد ایک علمی دستاویز کے طور پر اس کتاب کو مرتّب و مدوّن کیا ہے۔ جبکہ کتاب کے اختتامیہ میں سرمایہ دارانہ نظام، سوشلزم اور اسلامی نظام کے بارے میں معروف علمائے کرام کی آراء بھی پیش کی گئی ہیں۔

(روزنامہ ’’جنگ‘‘ سنڈے میگزین، کراچی، پاکستان، 24 اکتوبر 2015ء)

# جناب ڈاکٹر شہزاد چنا صاحب

(تبصرہ نگار: ہفت روزہ ’’وینجھار‘‘ حیدرآباد)

مولانا عبیداللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ (اردو)

مؤلف: مفتی محمد رضوان صفحات: 412

ناشر: ادارہ غفران، چاہ سلطان، گلی نمبر 17، راولپنڈی/فون: 051-5507270

اس کتاب میں مفتی محمد رضوان نے مولانا عبیداللہ سندھی مرحوم کی فکر اور اس کی بنیاد پر بنائی گئی تنظیم فکر ولی اللّٰہی کے نظریات کے بارے میں تحقیق کی ہے، کتاب میں تنظیم فکر ولی اللّٰہی اور

مولانا عبیداللہ سندھی کے بارے میں علماء کرام اور مفتیان کرام کی رائے دی گئی ہے اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی کی حضرت شاہ ولی اللہ سے نسبت کرنے کے بارے میں حقیقت کو واضح کیا گیا ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ مؤلف نے کتاب میں مختلف موضوعات کے تحت لکھا ہے اور کئی سوالات پر تحقیق کی ہے۔

کتاب میں جن اہم عنوانات کو شامل کیا گیا ہے ان میں ''مولانا عبیداللہ سندھی کے بارے میں علماء کرام کا موقف''، ''مولانا عبیداللہ سندھی کی تفسیر بالرائے''، مولانا تھانوی کے اصل رسالہ ''التقصیر فی التفسیر'' کو بھی اس میں شامل کیا گیا ہے۔اس کے علاوہ کتاب میں مولانا عبیداللہ سندھی کی فکر کی شرعی حیثیت، مولانا احمد علی لاہوری کے مولانا سندھی سے اختلاف کے متعلق مکتوب، مولانا احمد علی لاہوری کا مولانا عبیداللہ سندھی کے بارے میں موقف، مولانا مناظر احسن گیلانی کا رسالہ ''مولانا عبیداللہ سندھی کی فکر کا جائزہ''، ''مولانا سندھی اور شاہ ولی اللہ'' از مولانا ظفر احمد عثمانی، ''مولانا سندھی کی فکر اور خیالات پر ایک نظر'' از مولانا مسعود عالم ندوی وغیرہ متعدد اہم مضامین شامل کئے گئے ہیں۔کتاب اچھے کاغذ پر مجلد چار رنگ میں ٹائیٹل کے ساتھ تیار کی گئی ہے۔اہل علم کی تحقیق کے لئے عبیداللہ سندھی کی فکر کے بارے میں معلومات پر مبنی یہ ایک قیمتی دستاویز ہے۔ (سندھی زبان سے ترجمہ شدہ)

(ماہنامہ ''ونجھار'' صفحہ 36 بابت ماہ مئی 2015ء)

---

# حضرت مدنی وحضرت تھانوی کے مولانا سندھی سے

# متعلق موقف پر شبہ کا ازالہ

(مفتی محمد رضوان، ادارہ غفران، راولپنڈی)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

’’مولانا عبیدُ اللہ سندھی کے افکار اور تنظیم فکرِ ولیُ اللّٰہی کے نظریات کا تحقیقی جائزہ‘‘ کتاب کے پہلے ایڈیشن پر اب تک جو اہلِ علم واہلِ قلم حضرات کی آراء موصول ہوئیں، وہ سابق اوراق میں ذکر کی جا چکی ہیں، جن میں متعدد اکابر اور علمی اعتبار سے بڑی قد آور شخصیات بھی شامل ہیں، کتاب کے مضامین اور آراء سے متعلق بندہ کے پیشِ نظر ہر قسم کے تعصّبات سے بالاتر ہو کر ’’أنظر الیٰ ما یقال ولا تنظر الیٰ من قال‘‘ کا اصول بھی پیشِ نظر رہا ہے، لہٰذا انصاف واعتدال کا تقاضا یہ ہے کہ اسی تناظر میں کتاب اور اس پر موصول شدہ آراء کو ملاحظہ کیا جائے۔

اسی وجہ سے کتابِ ہٰذا کے مقدمہ میں بندہ نے یہ تحریر کیا تھا کہ:

> ’’آج کل چونکہ اَنا وفتنہ پرستی کا دور ہے، اس لئے اس سلسلہ میں بجائے اس کے کہ ہم اپنی رائے پیش کریں، مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اکابر اہلِ علم اور حقیقت شناس حضرات کے افادات سے مستفید ہوا جائے۔
>
> پھر اس کے باوجود بھی کوئی حقیقت کو تسلیم نہ کرے، اور تاویل در تاویل کر کے بات کو اِدھر سے اُدھر لے جانے کے درپے ہو، تو اس کا کیا علاج ہو سکتا ہے؟‘‘ (کتاب ہٰذا، صفحہ ۲۶)

مولانا عبیداللہ سندھی اور تنظیم فکر ولی اللّٰہی سے متعلق کتاب کے پہلے ایڈیشن کی اشاعت کے بعد حضرت مدنی اور حضرت تھانوی رحمہما اللہ کی تحریرات پر ایک صاحب کی طرف سے دو شبہے ظاہر کئے گئے۔

ایک یہ کہ مولانا سندھی سے متعلق حضرت مدنی رحمہ اللہ کی جو تحریر کتاب میں شامل کی گئی ہے، وہ حضرت مدنی کی کتاب ''نقشِ حیات'' سے پہلے کی تحریر ہے، اور ''نقشِ حیات'' میں حضرت مدنی نے مولانا سندھی کی خدمات کا اعتراف فرمایا ہے، لہٰذا حضرت مدنی رحمہ اللہ کی طرف منسوب اس تحریر کا اعتبار نہیں کیا جائے گا، اور یہ تحریر جھوٹی ہے، جس کی اشاعت کے بعد حضرت مدنی رحمہ اللہ نے اس سے لاعلمی کا اظہار فرمایا تھا۔

دوسرے یہ کہ حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے ''موتمر الانصار'' کے ایک اجلاس کے خطبہ میں یہ فرمایا تھا کہ بیس صفحات پر مشتمل یہ خطبہ مولوی عبیداللہ سندھی کی توجہ کی برکت سے لکھا گیا۔

جس سے معلوم ہوا کہ مولانا سندھی کی حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے بھی تعریف کی ہے، لہٰذا اس کے برعکس حضرت تھانوی رحمہ اللہ کے مولانا سندھی پر رَد پر مشتمل ملفوظ کا اعتبار نہیں ہوگا۔

## حضرت مدنی رحمہ اللہ کی تحریر سے متعلق شبہ کا جواب

پہلے شبہ کے جواب میں عرض ہے کہ حضرت مدنی رحمہ اللہ کی یہ تحریر دارالعلوم دیوبند کے صدر اور جماعتِ دیوبند کے زعیم ہونے کی حیثیت سے حضرت مدنی رحمہ اللہ کی حیات میں سب سے پہلے سہ روزہ ''مدینہ بجنور'' میں 17 مارچ 1945ء کو شائع ہوئی۔

اوراس کے تقریباً بارہ سال بعد تک حضرت مدنی رحمہ اللہ حیات رہے، اس کے بعد بھی یہ تحریر متعدد اخبارات یا رسائل میں شائع ہوئی، اور حضرت مدنی رحمہ اللہ کا وصال 1957ء میں ہوا۔

اگر حضرت مدنی نے اس تحریر کی اشاعت کے بارے میں لاعلمی کا اظہار فرمایا تھا، تو سوال یہ

ہے کہ جب حضرت مدنی کو معلوم ہو گیا تھا کہ ان کے نام سے مولانا سندھی کے بارے میں ایک جعلی مضمون ''مدینہ اخبار'' میں چھپا ہے، تو انہوں نے تحریری طور پر اس کی تردید کیوں نہیں کی، وہ اپنی تردید جمعیۃ علمائے ہند کے ترجمان ''الجمعیۃ'' دہلی یا کسی اور مستند اخبار یا رسالہ میں شائع کرا سکتے تھے۔

پھر اس کے بعد اس تحریر کو متعدد مستند اکابر و اہلِ علم حضرات کی طرف سے با حوالہ نقل کیا جاتا رہا، جن میں مفتی عاشق الٰہی صاحب بلند شہری مہاجر مدنی (خلیفہ اجل، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب رحمہ اللہ) اور مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب زید مجدہٗ، جیسی شخصیات شامل ہیں، نیز پشاور یونیورسٹی کے شعبہ اسلامیات کے سابق سربراہ اور مولانا مدنی رحمہ اللہ کے شاگرد مولانا عبدالقدوس قاسمی صاحب نے بھی اپنی مرتبہ ''مولانا عبیداللہ سندھی کی ذاتی ڈائری'' میں اس تحریر کو شائع کیا ہے، ان کی یہ ڈائری 1946ء میں '' ادبستان''، لاہور سے شائع ہوئی تھی۔

اور یہ حضراتِ گرامی اپنے بڑوں اور بزرگوں کے بارے میں خوب اچھی طرح سمجھتے ہیں کہ ان کے جن بڑے حضرات نے مولانا سندھی کی خدمات کا جن مواقع پر تذکرہ کیا ہے، اور ان کے افکار پر سکوت اختیار کیا ہے، وہ بھی اپنی جگہ درست ہے، اور جن مواقع پر مولانا سندھی کے بعض افکار کی تغلیط و تردید کی ہے، وہ بھی درست ہے، اور کسی جگہ کے نطق کو اس سکوت پر ترجیح حاصل ہوتی ہے، جو کسی مصلحت پر مبنی ہو۔

علاوہ ازیں مولانا عبدالحمید سواتی صاحب نے بھی اپنی کتاب ''مولانا عبیداللہ سندھی کے علوم و افکار'' میں حضرت مدنی رحمہ اللہ کی اس تحریر کا ذکر کیا ہے، اور اس کی تردید نہیں کی۔

پھر ماہنامہ ''الولی'' حیدر آباد کا ایک شمارہ 1994ء میں ''مولانا عبیداللہ سندھی نمبر'' کے طور پر شائع ہوا تھا، جس کے مرتب معروف محقق اور مولانا سندھی کے مداح ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہاں صاحب ہیں، اس نمبر میں مولانا منظور نعمانی صاحب رحمہ اللہ کا ایک مضمون شائع

ہوا ہے، جس میں مولانا سندھی کے بارہ میں مولانا مدنی کی مذکورہ تحریر کا بھی ذکر ہے، مولانا منظور نعمانی صاحب رحمہ اللہ لکھتے ہیں:

''1937ء میں جب انڈیا ایکٹ 1935ء کے تحت ملک کے تمام صوبوں میں قومی حکومتیں قائم ہوئیں، تو (مولانا سندھی کو) ہندوستان آنے کی اجازت ملی، اور وہ غالباً 1939ء میں تشریف لائے، آتے ہی انہوں نے چند بیانات اخبارات میں دیئے، جو ہم جیسوں کو ہضم نہیں ہو سکے، اور ہم لوگوں نے محسوس کیا کہ مولانا بہت آگے بڑھ گئے ہیں، اسی زمانہ میں صدر کی حیثیت سے جو خطبہ انہوں نے دیا، اور اس میں جو رہنمائی کی، خود جمعیۃ العلماء نے اس کے قبول کرنے سے اپنے کو مجبور سمجھا، اور جہاں تک مجھے یاد ہے اس کے بعد جمعیت کے کسی اجلاس میں مولانا نے صدارت نہیں فرمائی، ممدوح کی ان باتوں کی وجہ سے ان کی وہ علمی و دینی عظمت دل سے بالکل نکل گئی، جو بیسیوں برس سے قائم تھی، بلکہ ایک طرح کا بُعد اور توحش سا پیدا ہو گیا، اور یہ حال تنہا میرا نہیں تھا، جہاں تک یاد ہے ہمارے عام دینی حلقے کا یہی حال تھا، یہاں تک کہ حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمہ اللہ کو دار العلوم دیوبند کے صدر اور جماعتِ دیوبند کے زعیم کی حیثیت سے ایک مفصل بیان شائع کرنا پڑا، جس میں مولانا سندھی کے مقام اور ان قربانیوں کا پورا اعتراف کرتے ہوئے اُن کی اِن باتوں سے اپنا عدمِ توافق ظاہر کیا گیا تھا، اور بتایا گیا تھا کہ مولانا کی یہ ذہنی کیفیت اور یہ عدمِ توازن فلاں فلاں اسباب کی وجہ سے ہے'' (ماہنامہ ''الولی'' حیدرآباد، بابت ماہ اگست/ستمبر 1994ء، جلد 17، نمبر 11,12، صفحہ 81,82، مرتب: ڈاکٹر ابو سلمان سندھی شاہجہاں پوری، شعبہ نشر و اشاعت: شاہ ولی اللہ اکیڈمی، حیدرآباد، سندھ)

اگر حضرت مدنی رحمہ اللہ کی دار العلوم دیوبند کے صدر اور جماعتِ دیوبند کے زعیم ہونے کی

حیثیت سے یہ تحریر جھوٹی ہوتی، تو ڈاکٹر ابوسلمان صاحب شاہجہاں پوری، حاشیہ یا استدراک میں اس کی تردید کرتے، اور تو اور خود ڈاکٹر ابوسلمان صاحب نے مولانا مدنی رحمہ اللہ کی اس تحریر کے اقتباس کو اپنی کتاب ''امامِ انقلاب مولانا عبیداللہ سندھی: حیات وخدمات'' کے پیشِ لفظ میں (صفحہ نمبر 21,22 پر) شامل کیا ہے۔

مگر بندہ نے حضرت مدنی رحمہ اللہ کی اس تحریر کے اقتباس کے بجائے اس مکمل تحریر کو کتاب ہٰذا میں شامل کیا ہے، اور بعض دوسرے حضرات کی طرح صرف ایک آدھ اقتباس پر اکتفاء نہیں کیا۔

پھر مولانا سندھی کے بعض افکار کے شاذ اور غلط ہونے کا دارومدار صرف حضرت مدنی رحمہ اللہ کی تحریر پر ہی نہیں، بلکہ اکابر ومعاصر اہلِ علم واہلِ قلم حضرات کی متواتر آراء سے بعض افکارِ سندھی کا شاذ اور غلط ہونا ثابت ہے، جن میں سے متعدد حضرات کی مفصل یا مختصر تحریرات کتاب ہٰذا میں شامل ہیں، اور اہلِ انصاف کے لئے کافی وافی ہیں ''وھٰذا ظاھرٌ جدًا و ان لم یکن ظاھرًا علٰی من کان عدًا''

مولانا سندھی کے دور کے اکابر ومعاصر جید وثقہ حضرات تواتر کے ساتھ مولانا سندھی کے بعض افکار کے شاذ اور خطاء پر مبنی ہونے کی مولانا سندھی کی حیات میں اور ان کی وفات کے بعد تصریح کر چکے ہیں، اور کرتے آئے ہیں، جس سے آزادی کے لئے جدو جہد میں مولانا سندھی کی مخلصانہ خدمات کا انکار مقصود نہیں، بلکہ ان کے حوالہ ونسبت سے شائع غلط دینی افکار ونظریات کی تردید مقصود ہے، خواہ یہ افکار مولانا سندھی سے اختلالِ عقل کی حالت میں صادر ہوئے ہوں، یا کسی اور حالت میں صادر ہوئے ہوں، اس کا معاملہ اللہ کے حوالہ کرنا اور آخرت پر چھوڑنا چاہئے، اور حسنِ ظن کا تقاضا یہ ہے کہ جو افکار اجتہادی صواب وخطاء کا احتمال رکھنے سے زیادہ غیر مجتہد فیہ ہونے کی حیثیت سے تغلیط وتردید کے متقاضی ہوں، انہیں مولانا سندھی کے ذہنی اختلال پر محمول کیا جائے۔

اور جو افکار اجتہادی خطاء و صواب کا احتمال رکھتے ہیں، ان میں دلائل کے پیشِ نظر مخالف کو اپنی رائے صواب پر اور مولانا سندھی کی رائے خطاء پر مبنی قرار دینے کا بھی حق ہے، لیکن بہر صورت مولانا سندھی کی خدمات اور ان کے اخلاص کا معاملہ اپنی جگہ برقرار ہے۔

اور اس سلسلہ میں سب سے اہم بات یہ ہے کہ حضرت مدنی رحمہ اللہ کی یہ تحریر انتہائی معتدل اور جامع ہے، جس میں مولانا سندھی کی مخلصانہ خدمات کا اعتراف کرنے کے ساتھ اُن کے اُن افکار سے اعلانِ برائت ہے، جو جمہور اہلُ السنۃ والجماعۃ کے مطابق نہیں ہیں، اور اس سلسلہ میں مولانا سندھی کی معذوری کی معقول وجہ کا ذکر بھی ہے۔

اور اس کی تائید مولانا ظہور احمد بگوی (متوفی 1945ء) کی ایک تحریر سے بھی ہوتی ہے، جو ماہنامہ ''شمس الاسلام'' بھیرہ، میں شائع ہوئی، یہ رسالہ انہوں نے 1920/25ء میں جاری کیا تھا، جس کی تا حال اشاعت جاری ہے۔

مولانا ظہور احمد بگوی 1936ء میں سفر حج کے دوران مولانا سندھی سے مکہ مکرمہ میں مل چکے تھے۔

مولانا بگوی اپنی مختصر تحریر میں جو انہوں نے ''سندھی فتنہ'' کے عنوان سے 1939ء میں شائع کی تھی، اور یہ تحریر مولانا مدنی رحمہ اللہ کی تحریر سے بھی پہلے کی ہے، اور مولانا سندھی کی حیات میں شائع ہوئی تھی، اس میں مولانا بگوی لکھتے ہیں:

> سندھی فتنہ: اخبارات میں مولانا عبیداللہ صاحب سندھی کے تازہ ''ملفوظات'' شائع ہوتے رہتے ہیں۔ طلوعِ اسلام، شحنۂ شریعت، ضیاء الاسلام اور برصغیر کے سنجیدہ علمی رسائل نے مولانا سندھی کے بیانات پر کافی لے دے کی ہے۔ مولانا چاہتے ہیں کہ ہندوستان کے مسلمان فرنگی تہذیب، فرنگی طرزِ تحریر اور فرنگی لباس اختیار کریں۔ مولانا کے دماغ میں یورپ کے سفر کے بعد یہ بات جاگزین ہو چکی ہے کہ اسلام اور مسلمانوں کی آزادی اور ترقی کے لئے فرنگی تمدن کا اختیار کرنا

ضروری ہے، یعنی جسمانی غلامی کے بعد اب یورپ کی ذہنی غلامی بھی قبول کر لی جائے۔ مولانا کے ان خیالات کو پڑھ کر ہمارے بعض احباب کی رائے ہے کہ ایک دوسرا مشرقی ''مراد خاکسار تحریک کے بانی علامہ عنایت اللہ مشرقی ہیں'' ہندوستان میں نمودار ہوا ہے، جو مسلمانوں کو فرنگی کے آستانہ پر سر جھکانے کی تلقین کر رہا ہے، مگر مجھے اپنے احباب کی رائے سے اتفاق نہیں ہے۔ مولانا کی عمر 72 سال سے زائد ہو چکی ہے۔ 1936ء میں بمقام مکہ مکرمہ اُن کی خدمت میں حاضر ہونے کا موقع ملا تھا۔ اُس وقت بھی میں نے یہی رائے قائم کی تھی کہ مولانا کا دماغ حوادثِ دہر کا مقابلہ نہیں کر سکا اور اس میں اختلالِ عظیم واقع ہو چکا ہے۔ کسی زمانہ میں مولانا کی قرآن دانی، تدبر و سیاست کا شہرہ تمام دنیا میں پھیل چکا تھا، مگر اب مولانا کا وجود آثارِ قدیمہ کی حیثیت اختیار کر چکا ہے، لہٰذا مراق زدہ اور مالیخولیا کے مریض اور فاتر العقل بزرگ کو اپنے مجذوبانہ کلمات کے لئے معذور قرار دینا چاہئے۔ اس میں جمعیت علماء ہند کے اکابر اور علمائے بنگال کی فہم و فراست پر تعجب ہے کہ وہ مولانا کی گذشتہ اسلامی خدمات کی بنا پر انہیں اپنے جلسوں کی صدارتیں پیش کر کے ایک نئے فتنہ کو ہوا دے رہے ہیں، حالانکہ مولانا کی حقیقی خیر خواہی اس میں ہے کہ دماغ کے بہترین معالجوں کو جمع کر کے اُن کی صحت کا جائزہ لیا جائے اور کچھ عرصہ اُنہیں صحت بخش ادارہ میں رکھ کر اپنے دماغ کا علاج اور مکمل آرام کرنے کا موقع بہم پہنچایا جائے (ماہنامہ ''شمس الاسلام'' بھیرہ، شمارہ اگست ستمبر 1939 ''صفحہ (ش) جلد 10 شمارہ 9-8 موسومہ ''صور اسرافیل نمبر'')

ملحوظ رہے کہ مولانا سندھی صاحب، مارچ 1939ء میں واپس ہندوستان تشریف لائے تھے، اس لئے مولانا ظہور احمد بگوی صاحب کا مندرجہ بالا تبصرہ اس زمانہ کے شروع کا ہے، مولانا سندھی صاحب کا انتقال 22 اگست 1944ء کو، یعنی اس تحریر کی اشاعت کے تقریباً

پانچ سال بعد ہوا۔

بلکہ مولانا مدنی رحمہ اللہ کی تحریر بھی مولانا بگوی صاحب کے مضمون کے کئی سال بعد 1945ء میں شائع ہوئی۔

مولانا مفتی محمد تقی عثمانی صاحب زید مجدہٗ، حضرت مدنی رحمہ اللہ کی تحریر کے متعلق فرماتے ہیں کہ:

''حضرت مدنی قدس سرہٗ العزیز کی یہ تحریر بالکل واضح ہے، جس میں حضرت قدس سرہٗ نے حضرت مولانا عبیداللہ سندھی مرحوم کے مجاہدانہ کارناموں کو بھی واضح فرمادیا ہے، اوراس کے ساتھ ان کے افکارِ شاذہ سے اپنی اور اکابر علمائے دیوبند کی برأت کا بھی اظہار فرمادیا ہے، اور افکار کے بارے میں مولانا سندھی مرحوم کا عذر بھی بیان فرمادیا ہے کہ وہ مسلسل مصائب وشدائد سہنے کے نتیجے میں اختلالِ ذہنی کا شکار ہوگئے تھے، اس حالت میں ان سے جو نظریات وافکار صادِر ہوئے، ان میں وہ خود تو شاید اپنی ذہنی کیفیت کی وجہ سے معذور ہوں گے، لیکن دوسرے لوگوں کو ان افکار میں ان کی اتباع کرنے کے بجائے جمہورِ امت کے مسلک ہی کو اختیار کرنا چاہئے، اور حضرت نے یہ بھی بیان فرمادیا کہ ان کے افکارِ شاذہ کو حضرت شاہ ولی اللہ یا حضرت نانوتوی یا حضرت شیخ الہند کی طرف منسوب کرنا بھی درست نہ ہوگا۔ حضرت مولانا سندھی کے بارے میں اس سے زیادہ معتدل، مستند اور قابلِ اعتماد رائے اور کیا ہوسکتی ہے؟

مولانا سندھی مرحوم کی زندگی کا وہ دور جو حضرت مدنی قدس سرہٗ کے الفاظ میں اختلال یا زیادہ مؤدب محدثانہ اصطلاح میں ''اختلاط'' کا دور تھا، اس کے بارے میں حضرت مدنی قدس سرہٗ متنبہ فرمارہے ہیں کہ ان کے اس دور کے افکار قابلِ اعتماد نہیں ہیں، لیکن اگر کوئی شخص ان کے اسی دور کے افکار کو لے کر بیٹھ جائے،

انہیں کو قابلِ اتباع سمجھنے لگے، اور ان ہی افکار کی وجہ سے ان کو امامِ انقلاب یا فکرِ ولی اللّٰہی کا ترجمان قرار دے، تو یہ وہی مغالطہ انگیز طرزِ عمل ہوگا، جس سے برأت کا اظہار حضرت مدنی قدس سرہٗ العزیز نے مولانا سندھی سے انتہائی محبت کے باوجود اپنی دیانت وامانت کے تقاضے سے ضروری سمجھا تھا‘‘ (کتاب ہٰذا، صفحہ ۱۰۰)

ملاحظہ فرمائیے کہ مولانا مدنی رحمہ اللہ کی تحریر مولانا سندھی صاحب کے حوالہ سے کتنی معتدل ہے، اور اس کی تائید مولانا ظہور احمد بگوی صاحب کے مذکورہ مشاہداتی بیان سے بھی ہورہی ہے، اور اس تحریر کے معتدل ہونے اور حضرت مدنی رحمہ اللہ کی عظیم شخصیت بلکہ دارالعلوم دیوبند کے صدر اور جماعتِ دیوبند کے زعیم ہونے کے پیشِ نظر ہی متعدد حضرات اس تحریر کو نقل کرتے رہے ہیں، تاکہ مولانا سندھی کے متعلق اصل حقیقت سامنے رہے۔

کسی کی تحریکِ آزادی میں مخلصانہ خدمات کے اعتراف سے اس شخصیت کے جملہ افکار سے اتفاق کرنا لازم نہیں آتا، بالخصوص جو افکار ان خدمات کے بعد کے ہوں، اور اس شخصیت کے ذہن میں خدمات کے زمانہ کے بعد تغیر پیدا ہوگیا ہو، خواہ اس کی وجہ کوئی بھی ہو، اختیاری یا غیر اختیاری، مثلاً ذہنی اختلال وغیرہ۔

مولانا مدنی کی تصنیف ’’نقشِ حیات‘‘ میں مولانا سندھی کے بارے میں مولانا مدنی کے تاثرات کو اسی نظریاتی وخدماتی فرق کے تناظر میں دیکھنا چاہیے، جس میں حضرت مدنی رحمہ اللہ نے تحریک ریشمی رومال (جو آزادیٔ ہند کی تحریک تھی) میں مولانا سندھی کے کردار کی تعریف کی ہے، یہاں اگر وہ مولانا سندھی کے دینی افکار یا ان کی ذہنی کیفیت کا ذکر کرتے، تو وہ بے محل ہوتا۔

## حضرت تھانوی رحمہ اللہ کی تحریر سے متعلق شبہ کا جواب

جہاں تک دوسرے شبہ کا تعلق ہے کہ حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی رحمہ اللہ نے

اپنے ایک خطبہ میں جو ''موتمر الانصار'' کے اجلاس منعقدہ میرٹھ 1912ء (غالباً ۱۳۳۲ھ) میں پڑھا گیا، اس میں حضرت تھانوی نے فرمایا تھا کہ:

بیس صفحات پر مشتمل یہ خطبہ مولوی عبید اللہ سندھی کی توجہ کی برکت سے لکھا گیا، اس کے چاہے یہ معنیٰ نہ ہوں کہ مولوی صاحب، صاحبِ تصرف ہیں، لیکن یہ ضرور ہے کہ صاحبِ خلوص ہیں (ماہنامہ القاسم، دیو بند بابت ماہِ ربیع الثانی، ۱۴۳۰ھ 1912ء، صفحہ ۲۴، بحوالہ مقالات ''مولانا عبید اللہ سندھی سیمینار کراچی'' 1994ء، مرتب ڈاکٹر ابوسلمان شاہ جہان پوری، صفحہ ۲۰)

شبہ یہ ہے کہ اس خطبہ میں حضرت تھانوی نے مولانا سندھی کی تعریف کی ہے، لہٰذا حضرت تھانوی کے اس ملفوظ کا اعتبار نہیں ہوگا، جس میں انہوں نے مولانا سندھی کی تردید کی ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اولاً تو حضرت تھانوی رحمہ اللہ کا یہ خطبہ اُس دور سے پہلے کا ہے، جب مولانا سندھی نے مدرسہ ''نظارۃُ المعارف القرآنیہ'' کے نام سے 1913ء میں دہلی میں قائم کیا تھا، اور اس میں ایک خاص طرز پر تفسیر پڑھانا شروع کی تھی، اور اس کے بعد ہی ان کا خاص طرزِ تفسیر منظرِ عام پر آنا شروع ہوا تھا، جس کی حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے تردید فرمائی ہے۔

دوسرے حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے اس خطبہ میں مولانا سندھی کو محض صاحبِ خلوص قرار دیا ہے، اور پھر بعد میں ۱۳۴۴ھ، اور اس کے بعد کے اپنے ملفوظات میں بھی حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے مولانا سندھی کے طرزِ تفسیر سے اختلاف کرنے کے باوجود ان کو مخلص قرار دیا ہے۔

چنانچہ ایک ملفوظ میں فرماتے ہیں:

''مولوی عبید اللہ (سندھی) صاحب مخلص تھے، مگر ایسے ہی تھے جیسے سر سید مخلص تھے، چنانچہ غدر کے بعد کے واقعات ان کے خلوص کے شاہد ہیں'' (کلمۃ الحق، یعنی ملفوظاتِ

اشرفیہ،قسط ہشتم)

یہ مکمل ملفوظ کتاب ہٰذا کے شروع میں شاملِ اشاعت ہے۔

اور ایک دوسرے ملفوظ میں حضرت تھانوی فرماتے ہیں:

''فلاں مولوی صاحب، جن کو میں مولویوں کا سید احمد خان کہا کرتا ہوں، یہاں آئے تھے، انہوں نے دہلی میں ایک مدرسہ (نظارۃُ المعارف القرآنیہ) جاری کیا تھا، اس میں نئی روشنی کے اصولوں سے بی۔اے والوں کو تفسیر پڑھاتے تھے، یہاں جب آئے میں نے کہا کہ اس کی ضرورت ہی کیا ہے، کہنے لگے کہ قدیم طرز کی تفسیر سے ان لوگوں کو تشفی نہیں ہوتی، اس لئے جدید طرز پر تفسیر پڑھاتا ہوں، اور اس جدید طرز کے متعلق وہ یہ سمجھے ہوئے تھے کہ حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ سے ماخوذ ہے، یہ محض غلط ہے'' (الافاضات الیومیہ من الافادات القومیہ، جلد۶ صفحہ ۲۷۶، ۲۷۷، ملفوظ نمبر ۳۱۷، مجلس بعد نمازِ جمعہ: ۱۴ جمادی الاولیٰ ۱۳۵۱ھ، مطبوعہ: ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ، ملتان، پاکستان)

حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے مولانا سندھی کو مخلص تسلیم کرنے کے باوجود نہ صرف یہ کہ ان سے اختلاف کا برملا اظہار فرمایا ہے، بلکہ اس کے ساتھ ہی مولانا سندھی کی اس سمجھ کو بھی محض غلط قرار دیا ہے کہ ان کا طرزِ تفسیر حضرت شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ سے ماخوذ ہے۔

مگر آج تک ایک طبقہ مولانا سندھی کی اس سمجھ کو صحیح قرار دے کر تبلیغ و اشاعت میں مصروف ہے۔

حالانکہ اس سے زیادہ اعتدال و انصاف اور کیا ہوسکتا ہے کہ اختلاف کے باوجود، دوسرے کے اخلاص وقربانیوں کو تسلیم کیا جائے۔

حضرت تھانوی اور حضرت مدنی رحمہما اللہ وغیرہ کی اس قسم کی تحریرات کو زمانی فرق کے ساتھ ساتھ نظریاتی وخدماتی فرق کے تناظر میں ملاحظہ کرنے سے کئی قسم کے شبہات دور ہوسکتے ہیں، جن کی طرف توجہ نہ ہونے سے متعدد اہلِ علم حضرات بھی مختلف شکوک وشبہات کا شکار

ہو جاتے ہیں۔

آخر میں عرض ہے اگر کسی قابلِ عظمت شخصیت کے بعض افکار غلط ہوں، تو انصاف کا تقاضا یہ ہے کہ اہلُ السنۃ والجماعۃ کے حق پر مبنی افکار ونظریات کا تحفظ کسی ایک شخصیت کے تحفظ سے زیادہ ضروری سمجھا جائے، اور اہلُ السنۃ والجماعۃ سے وابستہ علماء یہ فریضہ ہر زمانے میں دین کے مختلف شعبوں میں سرانجام دیتے چلے آئے ہیں۔

اس لئے وہ حق و باطل میں تلبیس کرنے والے طبقہ کو ہرگز اس کی اجازت نہیں دے سکتے، کہ وہ اپنے آپ کو اہلُ السنۃ والجماعہ کی طرف منسوب کر کے باطل افکار ونظریات کی ان کی طرف نسبت کرے۔ اس سلسلہ کی سازشوں اور غلط فہمیوں کا ازالہ وسدِ باب خود اکابر حضرات بھی کر چکے ہیں، جن میں حضرت تھانوی اور حضرت مدنی جیسے اکابر سرفہرست ہیں۔ اور ان کے سامنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد ہمہ وقت پیشِ نظر ہے:

لَا تَزَالُ طَائِفَةٌ مِّنْ أُمَّتِي قَائِمَةً بِأَمْرِ اللهِ، لَا يَضُرُّهُمْ مَنْ خَذَلَهُمْ أَوْ خَالَفَهُمْ، حَتَّى يَأْتِيَ أَمْرُ اللهِ وَهُمْ ظَاهِرُونَ عَلَى النَّاسِ (صحيح مسلم)

ترجمہ: میری امت میں ایک جماعت ہمیشہ اللہ کے حکم (یعنی حق) پر قائم رہے گی، اس جماعت کو نہ تو کوئی ملامت کرنے والا اور نہ ہی ان کی مخالفت کرنے والا کوئی نقصان پہنچا سکے گا، یہاں تک کہ اللہ کا حکم (یعنی موت یا اللہ کی طرف سے قیامت سے پہلے کا خاص وقت) واقع ہو جائے، یہ جماعت لوگوں پر (حق کے ساتھ) قائم وغالب رہے گی (مسلم)

فقط

وَاللّٰهُ سُبْحَانَهٗ وَتَعَالٰى اَعْلَمُ وَعِلْمُهٗ اَتَمُّ وَاَحْكَمُ.

محمد رضوان

23 / جمادی الاخریٰ / 1437ھ بمطابق 02 / اپریل / 2016ء بروز ہفتہ

ادارہ غفران، راولپنڈی، پاکستان